# انتشارات فارسی مجلس ادبی سندهی

۱ **تاریخ تازه نوای معارک** — بها ۲۲-۰-۰
مؤلف: میرزا عطا محمد شکارپوری (سال تالیف ۱۲۷۱ھ)
به تصحیح و تحشیه عبدالحی حبیبی افغانی
مع تعلیقات و ۱۷ نسب نامها و ۳۳ تصاویر (۱۱۱۵ صفحات)

۲ **لب تاریخ سنده** — بها ۸-۰-۰
مؤلف: خان بهادر خدا داد خان (سال تالیف ۱۳۱۸ھ)
به تصحیح دکتور نبی بخش خان بلوچ، استاد دانشگاه سنده
مع یک مقدمه انگلیسی و فهارس (۳۰۰ صفحات)

۳ **مقالات الشعرا** — بها ۲۰-۰-۰
مؤلف: میر علی شیر قانع تتوی (سال تالیف ۱۱۷۳ھ)
به تصحیح و حواشی سید حسام الدین راشدی
مع مقدمه و فهارس و ۳۳ تصاویر (۱۰۹۰ صفحات)

۴ **تکمله مقالات الشعرا** — بها ۱۵-۰-۰
مؤلف: مخدوم محمد ابراهیم خلیل تتوی (سال تالیف ۱۳۰۸ھ)
به تصحیح و حواشی سید حسام الدین راشدی
مع مقدمه و ۹ نسب نامها و فهارس و ۳۳ تصاویر (۹۳۲ صفحات)

۵ **دیوان عطا تتوی** — بها ۸-۸-۰
مصنف: عبدالحکیم عطا تتوی (سال وفات: ۱۱۳۰ھ)
به تصحیح و مقدمه سید محمد مطیع الله راشد برهان پوری
مع ۶ تصاویر مخطوطه اصلی (۶۱۲ صفحات)

۶ **مثنوی مظهر الآثار** — بها ۳-۸-۰
مصنف: سید شاه جهانگیر هاشمی کرمانی بهکری (سال شهادت ۹۳۶ھ)
به تصحیح و مقدمه سید حسام الدین راشدی
مع یک تصویر شاه جهانگیر هاشمی (۳۳۲ صفحات)

۷ **دیوان غلام** — بها ۲-۸-۰
مصنف: نواب غلام محمد خان لغاری تاجپوری (سال وفات ۱۲۷۹ھ)
با مقدمه دکتور نبی بخش خان بلوچ، استاد دانشگاه سنده
مع یک مقدمه انگلیسی و یک نسب نامه و سه تصاویر (۱۲۰ صفحات)

۸ **مثنویات هیر و رانجها** — بها ۵-۰-۰
به تصحیح و مقدمه حفیظ هوشیار پوری (۳۹۰ صفحات)

۹ **تحفة الطاهرین** — بها ۳-۸-۰
مصنف: شیخ محمد اعظم تتوی (وفات ۱۲۰۷ھ)
به تصحیح و حاشیه بدر عالم درانی (۲۰۲ صفحات)

۱۰ **مثنوی چنیسر نامه** — بها ۳-۸-۰
مصنف: ادراکی بیگلار (سال تصنیف ۱۰۱۰ھ)
به تصحیح و مقدمه سید حسام الدین راشدی
مع یک مقدمه و یک نسب‌نامه خانواده بیگلار و ۷ تصاویر (۱۸۸ صفحات)

# مير غلام علي مائل

مير مائل به آن خانوادهٔ مشهور ساداتِ شيراز تعلق دارد كه علماء و دانشمندانی مانند امير اصيل الدين ، امير جمال الدين مصنف ''روضة‌الاحباب'' اميرصدرالدين صدرالحكما و اميرغياث‌الدين رابجهان تحويل داده است - يكی از افراد اين خانواده ، قاضي شكرالله در اوائلِ قرنِ دهم ، سنده را وطن خود ساخت و درسنده نام خاندانِ وي به ''شكراللهی'' مشهور است.

پدرِ مير مائل ، مير علی شير قانع تتوي، يكی از بزرگترين مورخ و گرانمايه ترين مصنف و شاعر بوده كه بيش از چهل كتاب برشته تحرير درآورده است - ميرمائل در ميدان شعر و سخن باعث سر بلندی پدر خود نيزگرديد - علاوه بر سرودنِ غزليات، قصائد، قطعات و مراثی، ميرمائل درفن ''تاريخ گوئی'' يدِ طولائی داشته است- وی راجع بوقائع مختلف بيش از سيصد ماده هاي تاريخ يافته است كه تماماً وضعِ تاريخي و تمدن سنده را روشن می سازد - اين قطعات تاريخی وثيقه ايست كه شاهد تاريخ صحيح وقايع سنده می باشد -

مخدوم ابراهيم خليل در '' تكملهٔ مقالات الشعرا '' راجع به مير مائل چنين می نويسد :

'' مائل تخلص رموز شناس كلام خفي و جلي مير سيد غلام علي بن مير علی شير قانع تخلص است- در تاريخ گوئی بسيار روان طبع است- ''

میر مائل در سنه ۱۱۸۱ هجري پا بعرصهٔ وجود نهاد و در عمر هفتاد سالگي در ۱۹- ذي‌حجه سنه ۱۲۵۱ هجري دارفانی را وداع گفت ـ شش سال بعد از وفات میر مائل منطقهٔ سنده تحت سلطه انگلیسها درآمد و از آن پس زبان فارسی رو بانحطاط رفت ـ

# كليات مائل

تصنيف

میر غلام علي مائل ٺٽوي

(١١٨١هہ - ١٢٥١هہ)

به ترتيب و تصحيح

محمود احمد عباسي

و

محمد حبيب الله رُشدي - ايم- اي








سنڌي ادبي بورڊ

سنڌ اسيمبلي بلڊنگ
بندر روڊ ڪراچي

تلڪ چاڙهي
حيدرآباد سنڌ

نشر کرده


محمد ابراهيم جويو

دبير انجمن سندهي ادبي





طبع اول

80.00

[redacted]

بها : [illegible]

باهتمام اقبال عباسي

در نيو سنده پريس وكتوريه رود

كراچي طبع شد

# مرام ناشر

این کتاب در سلسلهٔ نشرات انجمن سندهي ادبي، تحت بر نامه "وسائلِ تکاملِ تاریخ و ادبیّاتِ ملّي" ترتیب و طبع گردید. بر خوانندگانِ محترم پوشیده نیست، بسا آثارِ گرانبهاي عربي و فارسي از طرفِ محققینِ بزرگِ سندهي، در زمینهٔ تاریخ و سیَر و حدیث و تصوّف و ادب و شاعري نوشته شده، و تا کنون برخی ازان بصورتِ مخطوطات در زوایاي کتبِ خانهاي شخصی، بطاقِ نسیان افتاده اند.

این انجمن میخواهد که چنین آثارِ گزیده را از گوشهٔ تاریکي و گمنامي بر آورد، و بنظرِ اربابِ ذوق و دانش برساند، و در مدت هشت سالیکه این بر نامه از ۱۹۵٦ م تا ۱۹٦۴ م دوام میکند، در نظر داریم که (۱۳) کتاب عربي و (۳۰) کتاب تاریخي فارسي و (۵۷) کتاب شعر و ادب فارسي و (۷) کتابِ اردو و (٦) کتاب انگلیسي را طبع و نشر نمائیم.

کتابیکه اکنون بخوانندگانِ گرامي تقدیم می شود، از سلسلهٔ نشراتِ فارسي کتاب یازدهم است و از جملهٔ آثاریکه تا کنون بطبع و نشرِ آن موفّق آمده ایم هفدهم کتاب شمرده مي شود که اینک از نظرِ خوانندهٔ عزیز میگذرد.



## اعتراف

انجمنِ سندهي ادبي از مساعدتِ مالیٔ وزارتِ معارفِ حکومتِ پاکستان که از روي کمال معارف خواهی در راه طبع و نشر سلسلهٔ مطبوعاتِ این انجمن فرموده است، خیلی متشکّر بوده و این اقدامِ نیکو را بنظر تقدیر و استحسان مي نگرد .

# فهرست مندرجات



## کلیات مائل : حصه اول ــ غزلیات

## حصه دوم

## الف: مناجات، نعت، منقبت

## ب: قصائد مدحیه



## ج: قطعات

### (ج – ۱) قطعات گذارش و مبارکباد وغیره

## ( ج ـ ۲ ) قطعات و ابیات متفرق :

## د : قطعات تاریخ

( د - ۱ ) در تهنیت آمدن براي شکار، عید، فتح و نصرت وغیره )

## ( د ـ ۲ ) در تاریخهاي تعمیر و ترمیم امکنه شاهي



## (قطعات تواریخ تعمیر و ترمیم مساجد و بناي بعض اماکنه متبرکه وغیره)

## ( د ـ ۳ ) تواریخ ولادت

## د ۴ـ قطعات تاريخ شادي

## د ـ ۵ قطعات در تعزیت و تاریخ وفات

## ڪ ــ سلام



## ل ــ ڪلام اردو



## م ــ نثر ”مائل“



---

## مقدمہ

میر غلام علی "مائل" سندھ کے مشہور مصنف، تاریخ و ادب کے محسن، میر علی شیر "قانع" کے فرزند تھے۔ "قانع" نے اپنے خاندان کے حالات تحفةالکرام اور مقالات الشعرا میں درج کئے ھیں۔ یہ خاندان اصلاً شیراز کے سادات کا خاندان ھے جس کے متعدد افراد نے نویں صدی ھجری میں خراسان کے دارالسلطنت ھرات میں اپنے علم و فضل کا سکہ بٹھایا تھا۔ اس خاندان کے پہلے فرد، جنھوں نے ھرات سے قندھار اور قندھار سے سندھ کو ھجرت کی، قاضی شکراللہ تھے۔ قاضی شکراللہ ھی کے نام پر یہ خاندان ٹھٹے میں "سادات شکر اللٰہی" کہلاتا رہا ھے۔

### مائل کے اجداد

قاضی شکراللہ کے اجداد شیراز اور دارالحکومت ھرات کے بڑے نامور علما تھے۔ میر قانع کا بیان ھے کہ امیر عطاءُ اللہ جمال‌الدین محدث ملقب بہ "جمال‌الحسینی" جو ھرات کے بڑے پایہ کے عالم اور لاثانی کتاب "روضةالاحباب" کے مصنف تھے، قاضی شکراللہ کے چوتھے دادا تھے۔

غالباً عطاءُ اللہ جمال‌الدین کے چچا امیر عبداللہ اصیل‌الدین اس خاندان کے پہلے فرد ھیں جو سلطان ابو سعید میرزا کے دور حکومت (۸۶۱-۸۷۳ھ) میں شیراز سے ھرات آئے اور مہدِ عُلیا گوھر شاد آغا کے مدرسے میں درس دینے لگے۔ یہ علم دوست خاتون امیر غیاث‌الدین ترخان کی بیٹی، میرزا شاہ رخ، شاہِ خراسان کی ملکہ اور دنیائے اسلام کے مشہور عالمِ ریاضی و ماھرِ فلکیّات فرمانروا، مرزا اُلغ بیگ کی ماں تھی۔ اس نے اپنے شوھر میرزا شاہ رخ کی زندگی میں ۸۲۰ھ میں اس مدرسے کی تعمیر شروع کی جو کئی سال میں مکمل ھوئی اور اس کے اخراجات کے لئے بڑا وقف قائم کیا جس کی وجہ سے طلبہ اور اساتذہ بفراغت علمی تحقیق و تفتیش میں مشغول رہا کرتے تھے۔ ۸۵۰ھ میں گوھر شاد آغا کے شوھر میرزا شاہ رخ نے وفات پائی۔ بڑا بیٹا، اُلغ بیگ کئی سال سے سمرقند کا گورنر تھا جہاں اس نے رصدگاہ تعمیر کی تھی اور اپنے دربار میں

هئیت اور ریاضی کے علماء کا مجمع جمع کر رکھا تھا ۔ اسے علم کے مقابلے میں سیاست اور حکمرانی کا اتنا شوق نہیں تھا۔ بهرحال اپنے مشیروں کے اصرار پر وہ فوج لے کر سمرقند سے نکلا اور هرات آکر باپ کا جانشین هوا۔ تیموری شهزادے ملک گیری کی هوس میں طوفان مچائے هوے تھے۔ ان کشمکشوں میں آلغ بیگ کے ناخلف بیٹے عبداللطیف نے باپ کو قتل کردیا جس کو چھے ماہ کے بعد باپ کے ایک وفادار نے انتقاماً موت کے گھاٹ اتار دیا۔ ۸٦۱ھ تک خراسان سیاسی شورشوں میں مبتلا رها آخرکار ابو سعید میرزا نے هرات کو فتح کیا اور گوهر شاد آغا کو جس کی عمر اسّی (۸۰) سال کے قریب تھی قتل کرادیا۔ ۸۷۳ھ تک هرات اس کے قبضے میں رها ۔

## خراسان کے سیاسی اور ثقافتی حالات

۸۵۸ھ میں خانوادہ "بایندریه" کا آوزون حسن ، دیار بکر میں آق قویون لو (۱) ترکمانوں کا حکمران بنا ۔ یہ قبیلہ سنی المذهب تھا۔ اس قبیلے کا مدِ مقابل قرہ قویون لو (۲) قبیلہ تھا جو شیعہ تھا ۔ اس قبیلہ کا حکمران جهان شاہ تھا جو اس وقت سارے ایران پر چھایا هوا تھا۔ سیاسی رقابت کے علاوہ ان قبیلوں میں مذهبی تعصّب بھی بہت تھا ۔ افسوس هے کہ مذهبی تعصّبات کی وجہ سے اسلامی دنیا کے ان ممالک میں وہ تباهی آئی کہ شاید اتنی تباهی یورپ میں پروٹسٹنٹ اور کیتھولک مذاهب کے تعصّب نے بھی نہ مچائی هو۔

اوزون حسن نے دس بارہ سال میں ارمینیا، عراق اور ایران کے بعض حصوں کو فتح کرکے اپنی سلطنت میں شامل کرلیا ۔ روز بروز اس کی طاقت بڑھتی جاتی تھی۔ سنہ ۸۷۱ھ میں جهان شاہ اس کے استیصال کےارادے سے دیار بکر پر حملہ کرنے کے لئے نکلا۔ اوزون حسن نےموقع پاکر راستے هی میں اس کا خاتمہ کردیا۔ جهان شاہ کے بیٹے حسن علی نے اوزون حسن کا مقابلہ کرنے کے لئے ایک بڑا لشکر جمع کیا اور ابو سعید میرزا سے بھی مدد طلب کی۔ سنہ ۸۷۲ھ میں ابو سعید میرزا خراسان سے فوج لے کر نکلا ۔ اوزون حسن نے تیموری گھرانے سے

(۱) آق قویون لو = گوسفند سفید
(۲) قرہ قویون لو = گوسفند سیاہ

اپنے قبیلے آق قویون لو کی وفاداریون کا واسطه دے کر اسے باز رکھنے کی کوشش کی مگر وہ آگے بڑھتا هی گیا ۔ اس اثنا میں حسن علی کی فوج بعض امرا کی غداریوں کی وجہ سے منتشر هوگئی۔ اوزون حسن نے ابو سعید میرزا کو محاصرے میں لے لیا۔ ابو سعید میرزا نے اس محاصرے سے نکلنے کی کوشش کی، مگر گرفتار هوا ۔ اوزون حسن نے اس کو گوهر شاد کے پوتے میرزا یادگار محمد کے حواله کیا جس نے اپنی دادی کے انتقام میں اسے قتل کردیا۔

ادهر خراسان میں سلطان حسین میرزا بایقرا نے اپنی حکومت قائم کی۔ یادگار محمد نے اوزون حسن کی فوجوں کی مدد سے هرات پر حمله کیا ۔ سلطان حسین میرزا بایقرا کو سنه ۸۷۵ھ میں هرات چھوڑ کر بھاگنا پڑا، مگر جلد هی خراسان میں یادگار محمد کے خلاف بغاوتیں هونے لگیں، وہ معزول هوا اور سلطان حسین میرزا بایقرا نے اس کا خاتمه کرکے هرات پر اپنا قبضه جمایا اور اپنی وفات [۹۱۲ھ] تک بڑے استقلال سے حکومت کرتا رہا ۔

سلطان حسین میرزا بایقرا کے زمانے میں هرات نے بڑی ترقی کی ۔ اس کو علی شیر نوائی کا سا عالم اور علم نواز وزیر ملا ۔ هرات علم و هنر اور تجارت و صنعت کا گهواره بن گیا جس کی تعریف میں اس زمانے کے مورخین رطب اللسان هیں ۔

هرات کا یه سنهری زمانه تها که امیر اصیل الدین اور امیر عطاءالله جمال الدین نے اپنے علم و فضل کا سکه جمایا ۔ امیر اصیل الدین نے پندره بیس سال تک اپنے علم و کمال سے هرات کو فیض پنهچا کر ۸۸۳ھ میں انتقال کیا۔ ان کی وفات پر بادشاہ نے ان کی اولاد پر وہ عنایتیں جاری رکھیں جو اس مرحوم بزرگ پر تهیں۔ ان کے دو لڑکے تهے، صفی الدین محمد اور برهان الدین محمد مگر معلوم هوتا هے که ان دونوں میں سے کسی نے بهی علم و فضل میں کوئی اونچا مقام حاصل نه کیا۔ البته امیر اصیل الدین کے بهائی فضل الله غیاث الدین محدث کے دو لڑکے، یعنی قاضی شکرالله کے جد اعلیٰ، عطاءالله جمال الدین اور ان کے بهائی امیر صدرالدین نے اپنے چچا مرحوم کی روایات علمی کو قائم رکھا۔

## عطاءالله جمال الدین

جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے میر مائل اور قانع کا خاندان جو "شکر اللٰهی" کہلاتا ہے عطاءُاللہ جمال الدین کی نسل سے ہے۔ عطاءُاللہ جمال الدین اپنے چچا امیر اصیل الدین کے شاگرد تھے اور اپنے والد اور چچا کی طرح علم حدیث میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔

سلطان حسین میرزا بایقرا نے بھی اپنے زمانے میں ایک مدرسۂ عالیہ تعمیر کیا تھا جو "مدرسۂ سلطانیہ" کہلاتا تھا۔ مولانا جامی اور دوسرے درباری شعرا نے اس مدرسے کی تعریف میں قصائد کہے تھے۔ ایک مورّخ کے بیان کے بموجب ایران و توران میں کہیں بھی اس مدرسے کی ٹکر کا کوئی مدرسہ نہیں تھا۔

اس مدرسے کے علاوہ وزیر اعظم امیر علی شیر نوائی نے بھی اپنا ایک مدرسہ اور خانقاہ تعمیر کی تھی جو "مدرسہ اخلاصیہ" اور "خانقاہ اخلاصیہ" کے نام سے مشہور تھے۔ اس مدرسے میں تقریباً دو ہزار طلبہ اور اساتذہ تدریس و تحقیق میں مصروف رہا کرتے تھے۔ اور ہزاروں فارغ التحصیل طلبہ اعلیٰ تعلیم پا کر اپنے اپنے ملکوں کو جا چکے تھے۔

امیر عطاءُاللہ جمال الدین ان دونوں مدرسوں میں درس دیا کرتے تھے۔ ہفتے میں ایک مرتبہ دارالسلطنت ہرات کی جامع مسجد میں وعظ کیا کرتے تھے۔ بعد میں انھوں نے گوشہ نشینی اختیار کرلی تھی۔ پھر بھی بادشاہ اور امرا، خصوصاً امیر علی شیر نوائی ان کا بہت قدر دان تھا جس کی وجہ سے وہ مرفہ الحالی میں زندگی بسر کرتے تھے۔ خلاصۃ الاخبار میں ان کے متعلق خوند میر نے لکھا ہے:

"(سید موصوف) در اقسام علوم دینیّہ و اصناف فنون یقینیّہ مہارت کامل دارد، و بہ تخصیص در علم شریف حدیث مثلِ او محدثّی در دیارِ خراسان پیدا نگشتہ ..."

... گاهی بقدم صدق و نیاز بآستان علیه مقرب السلطان [علی‌شیر نوائی] مي آیند ...

"... و امیر دریا دل [ علي شیر نوائی ] نیز از ابتداي ایام۔ دولت شهریار عادل ، تا این غایت ، بنوعي در عظم شان و رفعت مکان آن جناب سعي و اجتهاد نموده اند که دور و نزدیک و ترک و تاجیک(۱) در بحر حیرت افتاده اند ، و انگشت تعجب بدندان گرفته ۔"

سنه ۹۱۲ھ میں بابر بادشاہ اپنے چچا سلطان حسین میرزا بایقرا کے بلانے پر کابل سے ہرات گیا تھا ۔ لیکن اس کے پہنچنے سے پہلے سلطان حسین میرزا کا انتقال ہو چکا تھا ۔ چچیرے بھائیوں نے بابر کو کئی روز مہمان رکھا ۔ اس زمانے کے حالات کے سلسلے میں بابر نے لکھا ہے :

"... دیگر سید جمال محدث بود ، در خراسان داناي علم حدیث مثل۔ او نبوده ، خیلي معمّر است ۔ تا این تاریخ [ ۹۱۲ھ ] زنده بود ۔"

## روضة الاحباب

امیر علی شیر نوائی نے امیر عطاءالله جمال‌الدین سے سیرت نبوی پر ایک مکمل کتاب سیلس فارسی میں لکھنے کی فرمایش کی ۔ انھوں نے اپنی بے بضاعتی اور بی استطاعتی کا عذر پیش کیا ، مگر :

"قبول نمي فرمودند، و در تاکید و تقریر آن امر می افزودند، تا بحدّی مي انجامید که بغیر از امتثال هیچ چاره نیافت"

( روضة الاحباب، مطبوعه مطبع انوار محمدي لکهنو)

غرض انھوں نے اپنے چچا اور استاد، امیر اصیل الدین کی اجازت اور مشورے کے بعد "روضة الاحباب" لکھنی شروع کی ، گویا اس کام کا آغاز ۸۸۳ھ سے قبل ہو چکا تھا ۔

روضةالاحباب کے متعلق علماي قدیم کا تقریباً متّفقه فیصله ہے که سیرت نبوي پر اتنی جامع اور اتنی بلند کوئی دوسری کتاب نہیں ۔ اس کے متعلق حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی نے "عجالهٔ نافعه" میں لکھا ہے :

"بالفعل نسخهٔ صحیح روضة الاحباب۔ میر جمال الدین حسیني اگر بهم رسد ، که خالي از الحاق و تحریف باشد ، بهتر از همه تصانیف این باب است ۔"

امیر عطاٴ الله جمال‌الدین کی ایک دوسری تصنیف "تحفة الاحبّا" ہے جو خواجه مظفّر استر آبادی کے نام پر معنون کی گئی تھی ۔ اس کتاب کے

(۱) ترک یعني حکمران طبقه ۔ تاجیک یعني کاشکار وغیره، عام رعایا .

متعلق قاضی نوراللہ شوستری نے مجالس المومنین میں لکھا ہے :

"عقیدهٔ تشیع امیر جمال الدین ازین کتاب ظاهر مي شود، و بدین وجه مخدوم‌الملک لاهوري بعضي از نسخهٔ آن کتاب را حکم به سوختن نمود"۔

کشف الظنّون میں امیر عطاءُ اللہ جمال الدین کی تاریخ وفات سنه ٩٢٦ھ درج ہے۔ میر خوند نے اپنی کتاب حبیب السیر ذي قعده سنه ٩٢٩ھ میں مکمل کی، اس کی عبارت سے ظاهر هوتا هے که امیر عطاءُ اللہ اس وقت حیات تھے۔ حدایق الحنفیه میں ان کی تاریخ وفات سنه ٩٣٠ھ درج ہے جو مادّهٔ تاریخ "تاج کشور" سے اخذ کی گئی ہے۔ اس لئے ان کی تاریخ وفات سنه ٩٣٠ھ هی صحیح سمجھی جا سکتی ہے۔

## صدرالدین "صدر الحکما"

امیر عطاءُ اللہ جمال الدین کے بھائی صدرالدین کی تاریخ ولادت سنه ٨٢٨ھ ہے۔ انھوں نے مختلف علماء سے فیض حاصل کیا تھا اور منقولات سے قطع نظر کرکے معقولات پر زیادہ توجه کی تھی۔ فلسفه اور حکمت میں انھوں نے اتنا کمال حاصل کیا تھا که "صدر الحکما" اور "صدر الحقیقة" کے القاب سے ملقب هوے۔ قاضی نوراللہ شوستری نے مجالس المومنین میں ان کے متعلق لکھا ہے :

"آبا و اجداد امجادِ او تا حضرات ائمهٔ معصومین صلواة الله علیهم اجمعین، همگی حافظِ احادیث و حامل علوم شرعیه بوده اند۔ آخر بواسطهٔ خوابی که یکی از پدرانِ او در بطلانِ کتبِ حدیثِ اهلِ سنّت دیده بود، رغبت ایشان در درسِ کتبِ مذکوره، که از روی تقیّه استمرار یافته بود، فشور یافت ۔ و اول کسي که از ایشان مطالعهٔ کتبِ حدیث وا سوخته شد، متوجه علوم حکمیه رسمیه گردیده و بمرتبهٔ اعاظم حکما رسید، حضرتِ میر [صدرالدین] بود ۔" ص ٣٣٩

امیر صدرالدین اور علامه جلال‌الدین دوّانی مصنّفِ اخلاق جلالی هم‌عصر تھے۔ علامه دوّانی کی ولادت بھی سنه ٨٢٨ھ هی کے لگ بھگ تھی۔ انھوں نے تقریباً اسّی (٨٠) سال کی عمر میں سنه ٩٠٨ھ میں وفات پائی۔

امیر صدرالدین ان سے پانچ سال پہلے وفات پاچکے تھے ۔ ان دونوں کے درمیاں مدت تک علمی معرکے رہے۔ امیر صدرالدین نے علامه دوّانی کے "حاشیه قدیمه جلالیه" کی رَد میں ایک رساله لکھا ، انھوں نے اس کے جواب میں ایک دوسرا رساله لکھا ۔ امیر صدرالدین نے اس کا بھی جواب الجواب لکھا۔ علامه دوّانی نے تیسری مرتبه اس جواب الجواب کا جواب لکھا ۔ مگر اس اثنا میں امیر صدرالدین کا انتقال ھوگیا ۔ ان کے صاحبزادے امیر غیاث‌الدین منصور نے، اپنے زمانے میں اپنے والد کے بجاے پھر اُس کا رَد لکھا ۔ اِس مجموعۂ ردود کو "طبقات الصدّریه و الجلالیه" کا نام دیا گیا ۔

مقالات‌الشعرا اور تحفة‌الکرام دونوں میں میر قانع نے مجالس‌المومنین سے نقل کی ھے که امیر صدرالدین کے صاحبزادے امیر غیاث‌الدین‌منصور نے "رساله اثبات واجب" کی شرح میں اپنےوالد کی تاریخ ولادت سه شنبه ۲ شعبان ۸۲۸ھ لکھی ھے اور وفات کے بارے میں لکھا ھے :

و درصباح‌جمعه دوازدهم رمضان ۹۰۳ ھ از دست‌فسقهٔ فجره ۰۰۰۰۰ ترکمان پایندریه (۱) که در اصل ساکنِ دیار بکر بودند ، شهید گردید۔ (مجالس ص ۳۳۹)

مگر خود انھیں صاحبزادے، امیر غیاث‌الدین منصور کے ذکر کے آغاز میں لکھتا ھے :

و لادتش‌تسعمائته (۹۰۰ھ) درخدمت پدر بزرگوار امیر صدرالدین محمد

(۱) اس سے اوزون حسن کا خاندان مفهوم ھے۔ اوزون حسن کی وفات ۸۸۲ھ میں هوچکی تھی۔ علامه دوّانی نے اپنی کتاب "اخلاق جلالی" اوزون حسن کے نام معنون کی تھی۔ اس سے پته چلتا ھے که علامه دوّانی کے باپندریه خانوادے کے حکمرانوں سے خوش گوار تعلقات تھے۔ امیر صدرالدین کے علاّمه دوّانی سے علمي معرکے رها کرتے تھے۔ یه عین‌ممکن ھے که اوزون حسن کے جانشینوں نے ان اختلافات سے متاثر هوکر، مذهبی تعصب کی بناء پر امیر صدرالدین کو قتل کردیا هو اور یهی صدمه ان کے بیٹے امیر غیاث‌الدین منصور کو علاّمه دوّانی کی هر کتاب کا ردّ لکھنے کا محرک رها هو.

مذکور تحصیل علوم نمودہ در چہاردہ سالگی داعیہ مناظرہ علامہ دوانی در خور یافتہ وسائل جست"

**غیاث الدین منصور**

مذکورہ تاریخوں کی بناء پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اپنے والد کی شہادت کے وقت امیر غیاث الدین کی عمر صرف تین سال ٹھیرتی ہے۔ اتنی کم عمر میں انہوں نے اپنے والد سے کیا تعلیم پائی ہوگی۔ مصدقہ طور پر ۹۰۸ھ میں علامہ دوانی وفات پاچکے تھے۔ اُس وقت امیر غیاث الدین کی عمر آٹھ ہی سال کی ہوگی۔ اس لئے چودہ سال کی عمر میں علامہ دوانی سے مناظرہ کا داعیہ پیدا کرنا اور اس کے لئے وسائل تلاش کرنا کہاں تک صحیح ہوسکتا ہے؟

افسوس ہے کہ میر علی شیر قانع نے مجالس المومنین کے ان بیانات پر خود کچھ تحقیق اور تفحص سے کام نہیں لیا۔ اس سلسلے میں میر قانع سے اور بھی کئی فرو گذاشتیں ہوئی ہیں جن کو جناب حسام الدین راشدی مرتّب مقالات الشعرا نے حاشیوں میں موقع بہ موقع واضح کیا ہے۔

اس باب میں راقم الحروف کا خیال ہے کہ مجالس المومنین میں امیر غیاث الدین منصور کا سنہ ولادت صحیح درج نہیں ہوا ہے۔ آن کی ولادت بجائے ۹۰۰ھ کے اس سے کئی سال قبل ہوئی ہوگی۔ ۹۰۰ھ میں ان کے والد امیر صدرالدین کی عمر ۷۲ سال ٹھیرتی ہے جو انسان کے عام طبعی حالات کا لحاظ کرتے، اس کہولت میں صاحب اولاد ہونا قدرے بعید نظر آتا ہے۔

بہر حال، امیر غیاث الدین نے بھی اپنے والد کے نقش قدم پر علوم حکمیہ کی طرف زیادہ توجہ کی، اور بڑے پایہ کے عالم ثابت ہوے۔ بادشاہ نے ان کو منصب صدارت پر فائز کیا تھا جس کو وہ مدت تک انجام دیتے رہے۔ ایک مرتبہ، مجتہد الزمانی شیخ علی بن عبدالعالی سے (جو عراق عرب سے تشریف لائے تھے اور امیر غیاث الدین کے متعلق احکام شرع کا غیر مقلّد ہونا سن کر ان سے منقبض تھے) بادشاہ کے دربار میں مباحثہ علمی ہوا جو بڑھ کر خشونت اور نزاع پر ختم ہوا۔ بادشاہ نے مجتہد الزمانی شیخ علی کی حمایت کی۔ اس پر امیر غیاث الدین منصور نے رنجیدہ ہوکر منصب صدارت سے

استعفا دے دیا اور شیراز چلے گئے - ۹۴۸ھ میں انہوں نے وفات پائي۔

قاضی نوراللہ شوستری نے امیر غیاث‌الدین منصور کی (۳۲) تصنیفات کا ذکر کیا ھے جو آن کی نظر سے گذری تھیں۔ ان میں متعدد رسالے علامہ دوانی کی رَد" میں ھیں - یہاں تک کہ علامہ دوانی کي " اخلاق جلالی " کے مقابلے میں امیر غیاث‌الدین منصور نے " اخلاق منصوری " بھی لکھی جس میں اخلاق جلالی اور علامہ مذکور کی ایک اور کتاب " شرح ھیاکل نور " پر اعتراضات وارد کئے ھیں۔

## بعد کا سلسلۂ نسب

غرض میر قانع کے یہ اجداد بڑے عالی پایہ عالم تھے۔ قانع نے قاضی شکراللہ بانیٔ خاندان شکراللٰہی کا سلسلہ پانچ واسطوں سے امیر عطاءُاللہ جمال‌الدین محدث سے اس طرح ملایا ھے :

۱- امیر عطاءُاللہ جمال‌الدین محدث (وفات ۹۲۶ھ یا ۹۳۰ھ)

۲- امیر نسیم‌الدین، میرک شاہ

۳- سید عرب شاہ

۴- سید نعمت‌اللہ

۵- سید وجیہ‌الدین

۶- قاضی سید شکراللہ (ورود ٹھٹہ ۹۲۷ھ)

چنانچہ تحفۃالکرام میں میر قانع نے لکھا ھے :

" آنچنانکہ در تاریخ طاھری وغیرہ مرقوم، سید معزالیہ [سید شکراللہ] نخست بسال ست و تسعماته [۹۰۶ھ] از ھرات بہ قندھار و ازان‌جا بامر شاہ بیگ در تتّہ صد و بیست و ھفت [۹۲۷ھ] وارد تتّہ گردیدہ بقضاي آن خطّۂ نو مفتوح، در عہد مرزا شاہ حسن ولد شاہ بیگ معزز گردید - و در اصل ورودِ شان بذي تاجران بود "۔

مقالات‌الشعرا میں جس کو قانع نے تحفۃالکرام سے چند سال پہلے لکھا تھا، ایک فقرہ یہ بھي ھے :

" و میر ظھیرالدین و الاسلام عرف میر جادم، خلف امجدش ھمراہ بود"

## سلسلۂ نسب کی صحت میں اشتباہ

مذکورۂ بالا سلسلۂ نسب اور سنین پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ امیر عطاءُ اللہ جمال‌الدین کی وفات سنہ ۹۳۰ھ سے تین سال قبل (یا اگر ان کی وفات سنہ ۹۲۶ھ میں مان لی جائے تو وفات کے ایک ہی سال کے بعد) ان کی پانچویں پشت کا ایک فرد یعنی قاضی شکراللہ ٹھٹہ آتا ہے اور یہاں کا قاضی مقرر کیا جاتا ہے تو اس کی عمر (۳۰) سال کے لگ بھگ تو ہونی چاہئے ۔ اس لحاظ سے قاضی شکر اللہ کی ولادت سنہ ۹۰۰ھ کے قریب فرض کرنی پڑیگی ۔ اب اگر امیر عطاءُ اللہ جمال‌الدین کی عمر وفات کے وقت ۹۳۰ھ میں بابر بادشاہ کے بیان "خیلی معمّر" کا لحاظ کرتے ہوے، سو (۱۰۰) سال کی فرض کی جاے تو ان کی ولادت سنہ ۸۳۰ھ کے قریب ٹھیرتی ہے ۔

امیر عطاءُ اللہ جمال الدین کی ولادت سنہ ۸۳۰ھ سے قاضی شکر اللہ کی ولادت سنہ ۹۰۰ھ تک ستر (۷۰) سال میں چھ پشتوں کا ہونا کس طرح تسلیم کیا جا سکتا ہے جبکہ عام طور پر مورّخین ایک صدی میں چار پشتوں کا تخمینہ لگاتے ہیں اگر اقلاً سترہ سال کی عمر میں بھی صاحب اولاد ہونا فرض کرلیا جاے تو اس سلسلے کی ولادتوں کا تخمینہ یہ ہوگا :

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (تقریباً) | | ۸۳۰ھ ـ ولادت | | امیر عطاءُ اللہ جمال الدین (وفات تقریبا ۹۳۰ھ) |
| (+۱۷) = | " | ۸۴۷ھ | " | امیر نسیم‌الدین میرک شاہ |
| (+۱۷) = | " | ۸۶۴ھ | " | عرب شاہ |
| (+۱۷) = | " | ۸۸۱ھ | " | نعمت اللہ |
| (+۱۷) = | " | ۸۹۸ھ | " | وجیہ الدین |
| (+۱۷) = | " | ۹۱۵ھ | " | قاضی شکراللہ (ورود ٹھٹہ سنہ ۹۲۷ھ) |

سترہ سال کی عمر میں صاحب اولاد ہونا، خاص صورتوں میں ایک دو پشت تک تسلیم کیا جا سکتا ہے ۔ مگر مسلسل چھ پشتوں تک اس کی تکرار عام انسانی حالات اور تاریخی شہادتوں کے پیش نظر عقل قبول نہیں کرتی ۔ پھر بھی اس حساب سے قاضی شکر اللہ کی عمر سندھ میں ورود کے وقت ۱۲ سال ٹھیرتی ہے ۔ ظاہر ہے کہ بارہ سال کی عمر میں ٹھٹے کا قاضی بننا تو ایک طرف، اس کمسنی میں باپ، دادا، پردادا اور پر دادا کے بھی باپ کو وطن میں چھوڑ کر ایک لڑکے کا ہرات سے قندھار اور قندھار سے ٹھٹے کا سفر اختیار کرنا خود

ایک حیرت ناک بات ھے اور پھر تاریخ طاھری کا یہ بیان بھی کہ وہ سندھ آنے سے ۲۱ سال پہلے ۹۰۶ھ میں قندھار آ چکے تھے، اس امر پر دلالت کرتا ھے کہ ورود سندھ کے وقت قاضی شکراللہ کی خاصی بڑی عمر تھی۔ واضح رھے کہ تاریخ طاھری کے مصنف طاھر محمد نسیانی نے قاضی شکراللہ کے پڑ پوتے میر ظہیرالدین ثانی سے (۸۷ سال کے بعد ۱۰۱۵ھ کے لگ بھگ) قصائد خاقانی و انوری کی تعلیم پائی تھی۔ اس کا بیان اپنے استاد کے خاندانی حالات کے متعلق خاص وزن رکھتا ھے۔

راقم‌الحروف کا قیاس یہ ھے کہ ــــ ۱۔ عرب شاہ، ۲۔ نعمت‌اللہ اور ۳۔ وجیہ‌الدین ــ یہ تینوں نام ایک ھی شخص کے ھیں جس کو سہو کتابت نے باپ، بیٹا اور پوتا بنادیا ھے۔ اس قیاس کی تائید اس بات سے ھوتی ھے:

اوپر کے سلسلے کے بزرگوں کے ناموں پر نظر ڈالی جائے تو معلوم ھوگا کہ امیر اصیل‌الدین کا اصلی نام عبداللہ ھے۔ ایک کتاب پر جس کا حوالہ میر قانع نے مقالات‌الشعرا میں دیا ھے، امیر اصیل‌الدین نے اپنا نام یوں لکھا ھے:

"عبداللہ بن عبدالرحمٰن الحسینی المشتھر باصیل‌الدین"

اسی تحریر کے نیچے امیر جمال‌الدین نے اپنا نام اس طرح لکھا ھے:

"عطاءاللہ بن فضل‌اللہ الحسینی"

ایک اور کتاب پر جس کا عکس جناب سید حسام‌الدین راشدی نے مقالات‌الشعرا کے مطبوعہ نسخہ میں درج کیا ھے، امیر جمال‌الدین نے اپنا نام یوں لکھا ھے:

"عطاء اللہ بن فضل‌اللہ المشتھر بجمال الحسینی"

ان بزرگوں کے ناموں کے اس طرز سے یہ قیاس کرنا بے جا نہیں معلوم ھوتا کہ شاید نعمت‌اللہ ھی کے نام کا جزو وجیہ‌الدین ھو اور (امیر نسیم‌الدین عرف میرک شاہ کے نمونے پر) نعمت‌اللہ وجیہ الدین کا عرف عرب شاہ ھو اور قاضی شکراللہ انہیں نعمت‌اللہ وجیہ الدین عرف عرب شاہ کے فرزند ھوں۔

اس طرح ستر (۷۰) سال کی مدت میں چار پشتوں کو بیس بیس سال کے فصل سے اس طرح سمایا جا سکتا ھے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| امیر عطاءاللہ جمال‌الدین | ولادت | ۸۳۰ھ | (تقریباً) |
| (وفات ۹۳۰) | | | |
| نسیم‌الدین میرک شاہ | " | ۸۵۰ھ | " = (۲۰+) |
| نعمت‌اللہ، وجیہ‌الدین، عرب شاہ | " | ۸۷۰ھ | " = (۲۰+) |
| قاضی شکراللہ (نزیل سند ۹۲۷ھ) | " | ۸۹۰ھ | " = (۲۰+) |

اس طرح قاضی شکراللہ کی عمر سندھ میں آمد کے وقت (۳۷) سال قرار پاسکتی ھے اس عمر میں آن کا قاضی مقرر ھونا قرین قیاس ھوسکتا ھے اور قانع کے اس بیان کے لئے بھی گنجایش رھتی ھے کہ ان کے صاحبزادے میر ظہیرالدین بھی ان کے ساتھ سندھ آئے ۔

ایک اور قیاس یہ بھی ھو سکتا ھے کہ وجیہ الدین کو قاضی شکراللہ ھی کے نام کا جزو سمجھا جائے اور عرب شاہ کو نعمت‌اللہ کا عرف قرار دیا جائے۔ غرض پشتیں چار ھی متعین کرنی پڑیں گی اور ولادتوں کا تخمینہ وھی رھے گا ، ورنہ ستر اسّی برس کی مدت میں چھے پشتوں کا ھونا بہت بعید از قیاس ھے۔

قاضی سید شکراللہ کے بعد میر غلام علی مائل تک کا سلسلۂ نسب یہ ھے :

۱- قاضی سید شکراللہ
۲- ظہیرالدین اول
۳- شکراللہ ثانی
۴- ظہیرالدین ثانی
۵- سید محمد مقیم
۶- سید محمد کاظم
۷- سید عزت‌اللہ
۸- میر علی شیر قانع
۹- میر غلام علی مائل

## میر قانع

سید عزت‌اللہ کے چھ بیٹے تھے- ۱- سید فخرالدین، ۲- سید یار محمد، ۳- سید امین محمد عرف سید موٹو، ۴- سید علی شیر "قانع"، ۵- سید محمد صلاح عرف میر محمد شاہ اور ۶- میر ضیاءالدین "ضیا".

ان میں سید فخرالدین اور سید یار محمد غالباً میر عزت‌اللہ کی پہلی بیوی کی اولاد ھیں اور میر علی شیر قانع اورضیاءالدین ضیا دوسری بیوی کے۔ میر قانع نے اپنی ساری زندگی علم و ادب کی خدمت میں گذار دی اور میر ضیاءالدین "ضیا" نے شاعری میں نام پیدا کیا ۔ ان بھائیوں میں میر قانع کے بڑے بھائی سید یار محمد کے چھوٹے لڑکے میر عظیم‌الدین "عظیم" نے شاعری میں بڑی

ناموری حاصل کی اور پھر میر قانع کے لڑکوں میں میر غلام علی "مائل" نے شاعری میں اپنے پدر بزرگوار کی روایات قائم رکھیں۔

میر قانع کی اهمیت صرف شاعر هی کی حیثیت سے نہیں ہے۔ انہوں نے مختلف موضوعات پر کم و بیش چالیس (٤٠) کتابیں لکھیں اور اپنی وفات تک یہ مشغلہ جاری رکھا۔ تحفةالکرام، مقالات‌الشعرا اور نصاب‌البلغا، اپنی افادیت اور تاریخی معلومات کے اعتبار سے میر قانع کا بیش بہا ورثہ ہے۔

## سندھ کے سیاسی انقلابات

میر قانع کی ولادت سنہ ١١٤٠ھ میں ہوئی۔ میر صاحب کی ولادت کے چند هی سال کے بعد سندھ کے سیاسی حالات میں بڑے بڑے انقلاب رونما ہوئے۔ تقریباً ڈیڑھ سو برس سے سند مغلیہ سلطنت کا صوبہ تھا۔ مگر اهل ملک کی آزادي کی تڑپ نے یہ صورت اختیار کی کہ میاں یار محمد کلہوڑہ نے اس دور کی سیاسی بد حالیوں سے فائدہ اٹھاکر مغلیہ منصبدار کی حیثیت سے بالائی سندھ کے علاقے کی نظامت حاصل کرلی جو عملاً ایک آزاد حکومت تھی۔ انہوں نے اٹھارہ سال کی حکمرانی کے بعد ١١٣١ھ میں وفات پائی اور اُن کے بعد اُن کے فرزند میاں نور محمد جانشین ہوئے۔ زیرین سندھ کا علاقہ جس کا مرکز ٹھٹہ تھا مرزا غازی بیگ ترخان کی وفات کے بعد مغلیہ سلطنت میں شامل کرلیا گیا تھا جس کے انتظام کے لئے دھلی سے گورنر مقرر کئے جاتے تھے۔ دھلی کی مرکزی حکومت کی کمزوریوں اور بد انتظامیوں کی وجہ سے ٹھٹے کے علاقے کا انتظام بد سے بدتر ہوتا گیا۔ میر قانع کی ولادت کے زمانے میں ٹھٹے کا گورنر سیف‌اللہ خان تھا جس نے مکلی کی پہاڑی پر ١١٤٠ھ میں "جلوہ گاہ امامین" کی تعمیر مکمل کی تھی۔ ١١٤٣ھ میں نواب سیف‌اللہ خان نے ٹھٹے میں وفات پائی۔ اُس کے بعد تین گورنر اور ہوئے۔ آخری حاکم نواب سیف‌اللہ خان کا بیٹا نواب صادق علی خان تھا جس نے مرکزی حکومت سے ٹھٹے کا علاقہ اجارہ پر لیا تھا۔ مگر اس سے یہ کام سنبھل نہ سکا۔ آخرکار ١١٥١ھ میں میاں نور محمد خان کلہوڑہ نے مرکزی حکومت سے ٹھٹہ یعنی زیرین سند کا علاقہ بھی سالانہ مقررہ محصول پر حاصل کرلیا۔ اس طرح کل سر زمین سندھ کلہوڑہ حکومت کے تحت آگئی۔ اُس وقت میر قانع کی عمر گیارہ سال کی تھی۔

ٹھٹے کے کلہوڑہ حکومت کے تحت آجانے کے دوسرے ھی سال ۱۵۲ میں نادر شاہ افشار نے دھلی پر حملہ کر کے محمد شاہ کو شکست دی۔ دھلی کے خزانوں کو حاصل کرنے کے علاوہ، اس نے محمد شاہ سے ایک فرمان حاصل کر کے دریای اٹک اور دریای سندھ کے مغرب کا تمام علاقہ اپنی سلطنت میں شامل کرلیا۔ اس معاھدے کی رو سے کابل، پشاور، بلوچستان وغیرہ کے علاوہ، کلہوڑہ حکومت کا تقریباً سارا علاقہ نادر شاہ کی سلطنت کے تحت ھوگیا ۔ نادر شاہ دھلی سے پشاور ھوتا ھوا کابل پہنچا۔ کچھ مدت پہلے ھی اس نے میاں نور محمد کو کابل میں ملنے کے لئے بلایا تھا۔ میاں نور محمد، محمد شاہ کے اس فرمان کو جو نادر شاہ نے داب ناجائز سے حاصل کیا تھا، غالباً، جائز اور قابل تعمیل نہیں سمجھتے تھے، اس لئے انہوں نے کابل جانا مناسب نہ سمجھا ۔ اب نادر نے سندھ پر حملہ کردیا اور محرم ۱۱۵۳ھ میں عمر کوٹ پہنچ گیا جہاں میاں نور محمد منتقل ھوچکے تھے ۔ نادر شاہ نے صلح کے بعد میاں نور محمد کو سندھ کا حکمران تسلیم کیا مگر زبردست تاوان کی رقم اور سالانہ محصول عاید کر گیا ۔

گذشتہ ڈیڑھ دو سو سال کی پر امن زندگی میں، ملک کی خوش حالی اور زر خیزی کو بڑھانے کے لئے کلہوڑہ فرماں رواؤں کی کوششوں سے سندھ نے جو معاشی اور ثقافتی ترقی کی تھی، وہ نادر کے حملے کے بعد سیاسی طوفانوں کے برپا ھوجانے کی وجہ سے تباہ و برباد ھوگئی ۔ ممکن ھے ایران کو نادر کی اس لوٹ مار سے کچھ عارضی فائدہ پہنچا ھو، مگر سندھ کو بلا وجہ مدتوں مصیبتیں اٹھانی پڑیں ۔

سندھ سے واپس جانے کے سات سال کے بعد ۱۱۶۰ھ میں نادر ایران میں قتل کردیا گیا۔ جانشینی کی کشمکش میں بڑی افراتفری پیدا ھوگئی۔ نادر کی سلطنت کے مشرقی حصے، یعنی افغانستان، بلوچستان، سندھ وغیرہ پر احمد شاہ ابدالی کا اقتدار قائم ھوگیا ۔

احمد شاہ ابدالی کي ولادت ۱۱۳۵ھ میں ملتان میں ھوئی تھی ۔ قندھار کے ھوتکی فرماں روا شاہ حسین ھوتک نے ۱۱۵۰ھ میں اس کو اس کے بھائی ذوالفقار خاں کے ساتھ قندھار میں قید کردیا تھا ۔ ۱۱۵۱ھ میں جب نادر شاہ

نے قندھار کو فتح کیا تو ان بھائیوں کو قید سے آزادی ملی اور نادر نے انھیں شمالی ایران میں جاگیر دی۔ بعد میں نادر نے احمد شاہ کو ابدالی فوج کے ساتھ اپنی فوج میں شامل کرلیا اور وہ نادر کے ساتھ تقریباً تمام معرکوں میں شریک رہا۔ ۱۱۶۰ھ میں نادر کے قتل کے بعد قندھار میں وہ بادشاہ منتخب ہوا۔

قندھار میں احمد شاہ کے اعلانِ شاہی کے بعد اس کی توجہ زیادہ تر افغانستان اور ھندوستان کی طرف رھی۔ پنجاب، ملتان اور کشمیر کا انتظام کرنے کے بعد محرم ۱۱۶۷ھ میں اس نے سندھ کا رخ کیا۔ راستے میں سندھ کے سفیر دیوان گدو مل نے تحایف اور سندھ کا مالیہ پیش کرکے اسے مطمئن کردیا اور وہ پلٹ کر خراسان کی طرف روانہ ھوگیا۔ اسی سال یعنی ۱۲ صفر ۱۱۶۷ھ کو میاں نور محمد خ.ن تقریباً اسّی (۸۰) سال کی عمر میں وفات پائی، ان کے بڑے لڑکے میاں مراد یاب خاں کی جانشینی کو احمد شاہ نے تسلیم کیا۔ مراد یاب خاں نے اپنے باپ اور دادا کی عمدہ مثالوں کی پیروي نہ کی۔ تقریباً تین سال کے بعد ۱۱۷۰ھ کے آخر میں معزول ھوا اور میاں نور محمد کے ایک اور بیٹے میاں غلام شاہ نے عنانِ سلطنت اپنے ھاتھوں میں لے لی۔ بال چند "آزاد" نے تاریخ نکالی:

بنشست "غلام شاہ" بر "مسند جاہ"
برخاست "مراد یاب نا آمید" به "آہ"

میاں غلام شاہ کلھوڑہ کو سندھ کا "اکبر بادشاہ" کہا جا سکتا ھے۔ اول تو یہ کہ جس طرح اکبر بادشاہ کا دور حکومت امن و انصاف کے لحاظ سے مغلیہ سلطنت کا سنہری دور تھا اسی طرح میاں غلام شاہ کا دور حکومت سندھ میں امن و انصاف اور معاشی ترقی کا زرّین عھد تھا۔ دوسرے، جس طرح اکبر نے، ھمایوں بادشاہ کے سے عالم و فاضل باپ کا بیٹا ھونے کے باوجود کوئی تعلیم حاصل نہ کی تھی، اسي طرح میاں نور محمد خاں کے سے قابل باپ کے بیٹے ھوکر میاں غلام شاہ خاں نے بھی حصول علم کی طرف کوئی توجہ نہیں کی۔ اور تیسرے، جس طرح اکبر، خود بے علم ھونےکے باجود اھل علم و کمال کی قدردانی میں جواب نہ رکھتا تھا اسی طرح میاں غلام شاہ خاں نے بھی علم و کمال کی بے مثال سرپرستی کی۔

کلہوڑہ خاندان کا دعویٰ تھا کہ وہ عباسی خلفا کی اولاد سے ہیں، لیکن اپنے خاندان کی تاریخ مرتب کرانے کا خیال نہ میاں یار محمد کو آیا اور نہ میاں نور محمد کو۔ میاں غلام شاہ خان نے "تاریخ عباسیہ" کی تالیف کی ضرورت محسوس کی اور یہ کام ۱۱۷۵ھ میں میر قانع کے سپرد کیا۔ میر صاحب کی عمر اس وقت (۳۵) سال کی ہوچکی تھی۔ ۱۱۷۴ھ میں انہوں نے مقالات‌الشعرا کی تالیف مکمل کردی تھی، اس کے بعد وہ اس کام پر مقرر کئے گئے تھے لیکن مکمل نہ کرسکے۔ ٹھٹے کے کتب خانوں کی فہرست سے جو برٹش میوزیم میں ہے، معلوم ہوتا ہے کہ "تاریخ عباسیہ" نظم و نثر دونوں کا ناتمام مسودہ اس زمانے میں جبکہ یہ فہرست تیار کی گئی تھی، کتب خانہ میں موجود تھا۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ ملازمت تین چار سال سے زیادہ مدت تک قائم نہ رہی ہوگی، کیونکہ پانچ سال کے بعد ۱۱۸۰ھ میں وہ تحفة الکرام کی تالیف میں مشغول ہوگئے۔ اس سلسلۂ ملازمت کے ختم ہونے کے اسباب نہ میر قانع نے بیان کئے ہیں اور نہ ہمیں کسی اور ذریعے سے حاصل ہو سکے۔

سنہ ۱۱۸۲ھ میں میاں غلام شاہ خان نے نیرون کوٹ میں ایک نیا قلعہ تعمیر کیا اور اس کا نام "حیدرآباد" رکھا۔ حیدرآباد کو اس نے خدا آباد کی بجاے اپنی سلطنت کا دارالحکومت قرار دیا۔ اب بجاے ٹھٹے کے، جو مغلیہ گورنروں کا دارالحکومت تھا، یا خدا آباد کے، جو کلہوڑہ فرمان رواوں کا مرکز تھا، حیدرآباد کو مرکزی حیثیت حاصل ہوگئی جو سندھ پر انگریزوں کے تسلط تک قائم ہی۔

## قانع کا سفر سورت

۱۱٦۰ھ میں بیس سال کی عمر میں میر قانع نے شیخ محمد اکرم ٹھٹوی کی معیّت میں (جو نادر شاہ کے جہازوں کا ناخدا بن کر سورت سے ٹھٹہ آیا تھا) سورت کا سفر کیا۔ راستے میں ان کا جہاز تین روز تک مرہٹہ باجی راؤ کے سخت محاصرہ سے نجات پا کر سورت پہنچا۔ شیخ محمد اکرم چند سال سورت میں رہ کر دکن چلا گیا جہاں وہ قلعہ اتنور کا قلعدار بنا اور اسے "اکرم‌الدین خان" کا خطاب ملا۔ غالباً میر قانع اس کے دکن چلے جانے کے بعد ٹھٹہ واپس ہوے۔ اس سفر کا ایک نتیجہ خیز واقعہ یہ تھا:

"میرسعدالله پوربي، عالم متبحر، در فضیلت بی نظیر، در معقولات بی قرین، گذشته [وفات ۱۱۳۸ھ]۔ پسرانش میر عبدالعلي و میر عبدالولي است۔ طرفه آنکه، در اسم خود و پسران، غریب کنایه مضمر داشته۔ چه هر گاه اوائل هر سه

اسم موقوف داشته، علمها را بهم ربط داده آید، کلمهٔ "علي ولي الله" صورت ظهور مي یابد.

معلوم باد، که مسودهٔ اوراق [قانع] چون در شهورِ سنه هزار وصد و شصت [۱۱٦۰ھ] وارد بندرِ سورت گردیده و از اتفاقات غریب این اسما مطلع گردیده، بخود نذر کرده که اگر فضل ایزدي کرم کند همچنین در اسماي شان رعایت کرده شود.

از حسنِ اتفاق در سال هزار و صد و هشتاد و یک [۱۱۸۱ھ] فرزندي بوجود آمده۔ علاوه رعایت مذکور، پاسِ وقوعِ تاریخ در اسم، ناخن زنِ دل شد۔ ببرکت ولای جناب اطهر حضرت شاهِ ولایت که بنده "قانع" غلام آن درم، "غلام علی" اسمِ آن ولد برعایت مذکور مطابق سالِ میلاد، واردِ طبع شده۔

حالی، بخود آن عزم را تصمیم بتجدید داده "غلام ولی الله" نام دیگر فرزند که وجودش هنوز منحصر شهور سال هزار و صد و هشتاد و سه [۱۱۸۳ھ] بود، در دل نگاه داشتم، و از جناب ایزدی مسئلتِ آنگونه حسن اتفاق نمودم۔

لله الحمد، که دران اتفاق در سال هزار و صد و هشتاد و سه [۱۱۸۳ھ] فرزند دیگر کرامت شده ۔ نامش "غلام ولي الله" مطابق سال میلاد درست آمده (۱)۔ اکنون چون مکرر هر دو اسما محذوف نموده شود، راست کلمهٔ "علی ولی الله" عیان ست۔"

یه خیال میر قانع نے "تحفة الطّاهرین" کے مصنف شیخ محمد اعظم ٹھٹوی سے بھی بیان کیا تھا، جس کو شیخ محمد اعظم نے اس طرح نظم کردیا ھے:

علی شیر قانع حسینی که او — بود زبدهٔ آل خیر البشر
یکی روز می گفت با من به راز — که ایزد به بخشد مرا دو پسر
یکی را بخوانم "غلام علی" — "غلام ولی الله" نامِ دگر
که از اسم شان سالِ میلادِ شان — به پیشِ سخن گر شود جلوه گر
علی ولی الله از هر دو اسم — بر آمد بوضعِ خوش و خوبتر
بخاموش ماندم ازین گفتگر — که این از کرامات باشد مگر

---

(۱) "غلام ولي الله" کے اعداد، اگر "الله" کے لام کو دو بار گنا جاے تو ۱۱۸۳ هوتے هیں - اور اگر لام کو ایک بار گنا جاے تو ۱۱۵۳ هوتے هیں.

بدل گفتم آخر اگر عمر هست | شوم تجربه را یکی منتظر
به سه سال آن هر دو پور گزین | که "قانع" ازان داد سابق خبر
ولادت موافق باعداد نام | خدایش عطا کرد با زیب و فر
تو اي "اعظما" زين شگفتي مدار | که این گفته ز الهام دارد اثر

سفر سورت کے گیارہ سال کے بعد، سنہ ۱۱۷۱ھ میں جبکہ میر قانع کی عمر ۳۱ سال کی تھی، انھیں ایک لڑکا ہوا، جس کا نام انھوں نے "امیر علی" رکھا۔ خبر نہیں اس موقع پر انھیں اپنی وہ نذر یاد تھی یا نہ تھی۔ یا یہ کہ اس سنہ کے اعداد کے لحاظ سے اس رعایت والا کوئی نام نہ مل سکا ہو۔ بہرحال، میر قانع کے ایک شاگرد میاں غلام محمد تتوی نے (۱) اس مصرعے سے تاریخ نکالی:

"در چمن جاه شگفته گلي" (۱۱۷۱ھ)

اور میر قانع کے استاد بھائی محمد پناہ "رجا" تتوی نے یہ سجع کہا جس سے تاریخ بھی نکلتی ہے:

"امیر علی بن علی شیر حسینی" (۱۱۷۱ھ)

اس لڑکے کا اس کے علاوہ اور کوئی ذکر کہیں نہیں ملتا۔ ممکن ہے اس نے صغر سنی ہی میں وفات پائی ہو۔ غرض امیر علی کی ولادت کے دس سال کے بعد ۱۱۸۱ھ میں میر قانع کی منت کے مطابق ایک دوسرا لڑکا تولد ہوا جس کا تاریخی نام انھوں نے "غلام علی" رکھا اور یہی وہ خلف الرشید ہے جس نے بعد میں "مائل" کے تخلص سے شاعری کی دنیا میں اپنے باپ کے نام کو روشن رکھا۔ ۱۱۸۳ھ میں میر قانع کی دلی خواہش کے مطابق ایک لڑکا تولد ہوا جس کا تاریخی نام "غلام ولی اللہ" رکھ کر میر صاحب نے اپنی نذر پوری کی۔ دونوں ناموں سے "غلام" کا لفظ ساقط کردینے سے "علی ولی اللہ" کی ترکیب نکل آتی ہے۔

## مائل کی ولادت

غرض میر غلام علی "مائل" کی ولادت ۱۱۸۱ھ میں قلعۂ حیدرآباد کی تعمیر سے ایک سال قبل ہوئی۔ اس کے چار پانچ سال کے بعد ۱۱۸۶ھ میں میاں غلام شاہ خاں کلہوڑہ نے وفات پائی۔ پندرہ سال کے امن و امان اور معاشی فلاح و بہبود کے بعد میاں غلام

(۱) مقالات الشعرا صـ ۴۷۳

شاہ خان کی موت نے سندھ کو پھر زبردست سیاسی بحران میں مبتلا کردیا ۔ کلہوڑہ خاندان کے کئی افراد تخت نشین ہوکر معزول ہوے اور قتل کئے گئے اور آخر میں میاں نور محمد کلہوڑہ کا سب سے چھوٹا بیٹا میاں عبدالنبی تخت نشین ہوا جس کی ظالمانہ حرکتوں اور ناعاقبت اندیشیوں نے ایک طرف تو تالپر سرداروں کی وفاداریوں کی جڑیں کاٹ دیں اور دوسری طرف عام رعایا پر مدد خاں افغان کی بلا نازل کرادی ۔ حالات ایسے ناقابل برداشت ہوگئے کہ تالپر سردار بغاوت پر مجبور ہوگئے ۔ آخرکار فتح علی خاں تالپر اور اس کے بھائیوں نے مل کر ۱۱۹۶ھ میں ھالانی کے میدان میں عبدالنبی کا مقابلہ کیا اور اسے شکست دے کر کلہوڑہ خاندان کی حکومت کا خاتمہ کردیا۔

اب تالپروں کی حکومت قائم ہوگئی ۔ لیکن ملک سندھ کے سات قطعوں میں چار قطعے کا سب سے بڑا علاقہ حیدرآباد کے تحت میر فتح علی خاں اور اُن کے تین بھائیوں کے حصے میں آیا ۔ دو قطعوں کا حصہ خیرپور کے تحت میر سہراب خاں تالپر کو ملا اور صرف ایک قطعے کا حصہ میرپور کے تحت میر ٹھارہ خاں تالپر کا قرار پایا۔ شہر ٹھٹہ کا تعلق حکومت حیدرآباد سے رہا جس پر میر فتح علی خاں تالپر اور اُن کے بھائی میر غلام علي خان اور میر کرم علی خاں اور میر مراد علی خاں مشترکہ طور پر حکومت کرتے تھے ۔ لیکن صدر حکومت بڑے بھائی میر فتح علی خاں تھے۔ اُس وقت میر غلام علی "مائل" کی عمر پندرہ سال کے قریب تھی اور میر قانع کی عمر (۵٦) سال کی ہوچکی تھی اور وہ مختلف کتابوں کی تصنیف و تالیف میں مشغول تھے۔

### میر عظیم الدین "عظیم"

میر قانع کے بڑے بھائی سید یار محمد کے چھوٹے لڑکے میر عظیم الدین "عظیم" کی ولادت سنه ۱۱٦۳ھ میں ہوئی ۔ اس وقت میر قانع کی عمر ۲۳ سال کی تھی اور غالباً وہ سورت کے سفر سے ٹھٹہ واپس آچکے ہونگے ۔ اسی سال سندھ کے سب سے بڑے فارسی گو شاعر محسن ٹھٹوی نے وفات پائی تھی ۔ "محسن" کا ایک مطلع ہے :

در کتاب حسن می گوئی وفا را باب نیست
این روایت هیچ جا در روضة الاحباب نیست

میر عظیم نے اس کے دوسرے مصرعے پر گرہ لگا کر اپنی ولادت اور محسن کی وفات کے واقعے کی طرف بڑی خوبی سے اشارہ کیا ھے :

من بدنیا آمدم تو "محسنا" برخاستي
این روایت هیچ جا در روضة الاحباب نیست

جیسا کہ پہلے بیان کیا جا چکا ھے کتاب "روضة الاحباب" شکر اللٰھی خاندان کے جد اعلی امیر عطاء اللہ جمال الدین کی تصنیف ھے۔ "محسن" نے روضة الاحباب کے صرف لفظی معنی سے فائدہ اٹھایا تھا مگر "عظیم" کی گرہ نے ایک لطف پیدا کردیا ۔

میر عظیم کی عمر تحفة الکرام کی تحریر کے وقت اٹھارہ سال کے لگ بھگ تھی ۔ میر قانع نے اس کی ابھرتی ھوئی شاعری کے جوھر کو پرکھ لیا تھا ، چنانچه وہ تحفة الکرام میں عظیم کے متعلق لکھتے ھیں :

"اکنون سلیقه شعر نیک اندوخته است، داخل یادگاران آباست"

ھالانی کی جنگ کے وقت عظیم کی عمر ۳۳ سال کی تھی اور اس کی شاعری بہار پر آچکی تھی۔ تالپوروں کی مستقل حکومت قائم ھو چکی تھی ۔ میر فتح علی خان تالپور نے میر عظیم کی بڑی قدردانی کی۔ عظیم نے جنگ ھالانی کے واقعات کو شاھنامے کے طرز پر منظوم کرکے اس کا نام "فتح نامه" رکھا ۔ فتح علی خان کے دربار میں یه مثنوی بڑے آب و تاب سے پڑھی جاتی تھی ۔ بہت سے درباریوں کو اس کے اشعار ازبر تھے ۔ فتح علی خان کی فرمائش پر عظیم نے "ھیر رانجھ" کا قصه بھی مثنوی کے طور پر نظم کیا تھا (۱)۔ غرض اس دور کے فارسی گو شعرا میں میر عظیم چوٹی کے شاعروں میں مانے جاتے تھے۔

میر عظیم اپنے چچا زاد بھائی میر غلام علی مائل سے بڑی شفقت رکھتے تھے ۔ میر عظیم کی عمر میر مائل سے اٹھارہ سال بڑی تھی اور کیا عجب ھے کہ عظیم ھی کے اثر سے مائل نے شاعری کے میدان میں قدم رکھا ھو۔ تکمله مقالات الشعرا میں محمد ابراهیم خلیل نے مائل کے لڑکپن کا یه قصه بیان کیا ھے :

"گویند در کوه مکلي در رانک میرزا عیسیٰ ترخان بزمي بود،

---

(۱) عظیم کی مثنوي ھیر رانجھا دوسرے شعرا کی مثنویوں کے ساتھ سندھی ادبی بورڈ سے شایع ھو چکی ھے ۔

میر عظیم‌الدین صاحب و میر غلام علي صاحب خورده، بر دروازۂ بیروني رانک، یک طرف آن و یک طرف این، نشستند و میر سبزه و آمدورفت مردم مي فرمودند۔ ناگاه کودکي خوبصورت در گذشت که زیر بیني خالِ موزون داشت۔ میر عظیم گفت:

"ز بس حیرت بلال از منبر افتاد"

میر مائل، مائلِ جواب شد و لیکن تازه سخن بودند، جواب دیر کشید و میر عظیم مصرعِ صدر را تکرار مي کرد، تاکه میر مائل پیش مصرع رسانید:

چو دید آن خال زیر بینئ یار
ز بس حیرت بلال از منبر افتاد

درین وقت میر عظیم از فرط فرحت میر مائل را که صغیرالسن بود ببغل کشید و آفرین گفت۔ فرداي آن بشہر قدري طعام شکریه پخت و گفت که الحمدللہ که در خاندانِ ما، بحینِ حیاتِ من، آن قدر قابل برآمد که ببداهت بجواب من پرداخت"۔

اس واقعے کے سچا ہونے میں کوئی شبہ نہیں کیونکہ اس واقعہ ہی کا یہ اثر معلوم ہوتا ہے کہ میر مائل نے بعد میں اپنے کلام میں مختلف موقعوں پر مختلف انداز میں "بلال و منبر" کے موضوع پر متعدد شعر کہے ہیں:

(۱) خال بر بینیش بدیده بلال خویشتن را ز منبر اندازد (ص ۲۲۶)
(۲) مگو که خال‌سیه بر جبین انورش‌ست این پئ اذان‌محبت بلال و منبرش‌ست این (ص ۱۵۳)
(۳) پئ اذان به منبر برآمده ست بلال به خال بینئ خود غیر ازین قرار مده (ص ۱۷۱)
(۴) نامِ حق بر رخت از خالِ سیه در اذان تازه بلالي داري (ص ۱۷۵)

غرض عظیم کی نگرانی اور رہبری میں مائل کی شاعری ترقی کرتی گئی۔ مائل نے خود بھی عظیم کو اپنا استاد تسلیم کیا ہے اور عظیم کے بنگلے کی تعمیر پر اور "سیردل" "رانجھن و ہیر" اور "دیوان عظیم" کی تصنیفوں پر، اور عظیم کے لڑکے میر امید علی کی ولادت پر اور عظیم کی وفات پر متعدد تاریخی قطعات

کہے ھیں - عظیم کی وفات کے بعد بھی اس کو بڑی محبت اور حسرت کے ساتھ یاد کیا ھے:

یک چند در بزم "عظیم" او بود ساقی من ندیم
آن بزم کو؟ ساقي کجا؟ اینهم گذشت آنهم گذشت

میر ضیا الدین "ضیا"

عظیم اور مائل کے چچا یعنی میر قانع کے سب سے چھوٹے بھائی میر ضیاءُ الدین "ضیا" نے بھی شاعری میں نام پیدا کیا۔ وہ میرپور کے حکمران میر تھارہ خان سے متوسل تھے۔ "عظیم" اور "ضیا" اگرچہ چچا بھتیجے تھے مگر ان کی عمروں میں بہت تھوڑا سا تفاوت ہوگا۔ میر فتح علی خان کی فرمایش پر "عظیم" نے ھیر رانجھا کے قصے کو منظوم کیا تھا۔ "ضیا" نے بھی اس قصے کو منظوم کیا ھے۔ اس مثنوی میں اس نے "سبب نظم کتاب" کے عنوان سے صاف صاف لکھا ھے کہ میرے بھتیجے عظیم‌الدین نے بادشاہ (میر فتح علی خان) کی فرمایش پر اس قصے کو نظم کیا ھے جو مجھے پسند آیا اور خیال ھوا کہ میں بھی اس کو ایک اور رنگ میں نظم کرکے میر تھارہ خان کے سامنے پیش کروں۔

میر مائل پر میر عظیم کے علاوہ اپنے چچا "ضیا" کی شاعری کا بھی کچھ اثر معلوم ھوتا ھے۔ کئی غزلیں ھم طرح ملتی ھیں۔ "ضیا" کے بیاض میں ایک اردو منقبت، مخمس ترجیع بند ھے جس کا پانچواں مصرع ھے:

یا علی میں غلام تیرا ھوں

اسي بیاض کے آخری صفحات میں ایک فارسی منقبت اسی انداز کی ھے جس کا پانچواں مصرع اردو مصرع کا ترجمہ معلوم ھوتا ھے:

یا علي من غلام نام تو ام

ان دونوں منقبتوں کے نمونے پر مائل کا بھی ایک (۳۶) بند کا مخمس ھے جس کا پہلا بند یہ ھے:

ساقیا مست فیضِ جامِ تو ام | چشم بر راہ لطفِ عام تو ام
زان مَیَم دہ کہ تشنہ کامِ تو ام | انت مولائي من غلام تو ام

یا علي من غلام نام تو ام

## مائل کے کلام کی اهمیت

همارے مشرقی شاعر اپنی نظموں کی تاریخ درج کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتے تھے۔ اس کمی کی وجه سے یه پته چلانا بہت مشکل هوجاتا ھے که شاعر نے کوئی نظم کس دور میں اور کس ماحول میں کہی تھی۔ خصوصاً غزلوں میں تو ناممکن سا هوجاتا ھے۔ اسی طرح مراثی، منقبت، قصیدے وغیرہ کے متعلق بھی خارجی ثبوت بمشکل هی ملتا ھے۔ البته شادی، ولادت، وفات وغیرہ واقعات پر شعرا جو تاریخی قطعات کہتے هیں ان کے متعلق یه قیاس بڑی حد تک صحیح هوتا ھے که وہ قطعات ان واقعات کے فوراً بعد یا چند هی دنوں کے اندر اندر کہے گئے هوں گے۔

مائل نے تاریخی قطعات اور نظمیں بکثرت کہی هیں۔ بعض لمبے لمبے قطعات میں تاریخ نکالی ھے جو دربار میں سنانے کے لئے کہے گئے هوں گے۔ تاریخ گوئی میں مائل کے مقابلے میں سندھ کے چند هی شعرا پیش کئے جاسکتے هیں۔ اس نے اپنے زمانے اور اپنے ماحول کے تقریباً هر اهم واقعے پر تاریخ کہی ھے۔ تاریخ گوئی کا شوق اور ملکه اتنا بڑھا هوا نظر آتا ھے که بعض اوقات تاریخ نکالی ھے مگر اس واقعے کے افراد کا نام تک درج نہیں کرتا بعض اوقات تو خود شاعر کو بھی شاید نام معلوم نه هو مگر تاریخ گوئی کے شوق اور مہارت کی بناء پر فوراً تاریخ نکال دی۔ مثلاً : قطعه تاریخ وفات شخصی که احمد نام داشت (۱۲۳۲ھ) ص ۳۴۴، (۲) قطعهٔ تاریخ غرقي دو سادات (۱۲۰۹ھ) ص ۳۴۴، (۳) قطعه شادی این پنج شادیهای مذکور (۱۲۱۳) ص ۳۱۴۔

مائل کے قطعات تاریخ سے سندھ کی تفصیلی تاریخ کا بھی خاصا مواد مل جاتا ھے (۱) هم ذیل میں مائل کی زندگی کے تمام سالوں کے سیاسی اور ذاتی حالات کا ایک خاکه پیش کرتے هیں جس میں اس کے کہے هوئے تاریخی قطعات کی تعداد هر سال کے مقابل درج کی گئی ھے :

---

(۱) اس سلسلے میں جناب سید حسام‌الدین راشدی صاحب نے ایک طویل تفصیلی مضمون لکھا ھے جو رسالہ مہران (سندھی) کے شمارہ ۲ سنه ۱۹۵۵ع میں شایع هوچکا ھے۔

| سنه | تعداد قطعات تاریخ (مائل) | واقعات | مائل کی عمر |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸۱ | • | ولادت میر غلام علی "مائل" (میر قانع | |
| ۱۱۸۲ | | نے تحفة الکرام مکمل کی) | |
| ۱۱۸۳ | • | ولادت میر غلام ولی الله | |
| ۱۱۸۴ | • | ... | |
| ۱۱۸۵ | • | ... | |
| ۱۱۸۶ | • | غلام شاہ کی وفات۔ سرفراز خان کی مسند نشینی۔ بھرام خان اور صوبدار خان کا قتل (احمد شاہ ابدالی کی وفات) | ۵ سال |
| ۱۱۸۷ | • | ... | |
| ۱۱۸۸ | • | ... | |
| ۱۱۸۹ | • | سرفراز خان کی شکست اور معزولی۔ محمود خان کی مسند نشینی اور معزولی۔ غلام نبی کی مسند نشینی اور معزولی۔ عبدالنبی کی مسند نشینی | |
| ۱۱۹۰ | • | ... | |
| ۱۱۹۱ | • | ... | ۱۰ سال |
| ۱۱۹۲ | • | (میر قانع نے "مثنوی اعلان غم" اور "زبدة المناقب" کی تکمیل کی) | |
| ۱۱۹۳ | • | ... | |
| ۱۱۹۴ | • | تیمورشاہ بن احمد شاہ ابدالی کی سندھ میں آمد۔ بجار خان کو عبدالنبی نے قتل کرادیا۔ (میر قانع نے "مختارنامہ" مکمل کیا) | |
| ۱۱۹۵ | • | ... | |
| ۱۱۹۶ | • | عبدالنبی نے عبدالله خان اور فتح خان کو قتل کرادیا۔ جنگ هالانی میں فتح علی خان کی فتح۔ کلہوڑہ حکومت کا خاتمہ | ۱۵ سال |

| سنه | تعداد قطعات تاریخ (مائل) | واقعات | مائل کی عمر |
|---|---|---|---|
| ۱۱۹۷ | ۰ | ... | |
| ۱۱۹۸ | ۰ | فتح علی خان نے حیدرآباد کو فتح کیا۔ (میر قانع نے "نصاب البلغا" کو مکمل کیا) | |
| ۱۱۹۹ | ۰ | (میر قانع نے مثنوی "ختم السلوک" لکھی) | |
| ۱۲۰۰ | ۰ | ... | |
| ۱۲۰۱ | ۰ | ... | ۲۰ سال |
| ۱۲۰۲ | ۰ | (میر قانع نے "طومار سلاسل گزیده" "شجرۂ اهل بیت" اور "معیار سالکان طریقت" کو مکمل کیا) | |
| ۱۲۰۳ | ۱ | وفات میر علی شیر "قانع" پدر میر مائل | ۲۲ سال |
| ۱۲۰۴ | ۰ | ... | |
| ۱۲۰۵ | ۰ | ... | |
| ۱۲۰۶ | ۷ | تعمیر بنگله میر عظیم | ۲۵ سال |
| ۱۲۰۷ | ۱ | وفات سید کریم الدین (بن سید یار محمد) برادر بزرگ میر عظیم | |
| ۱۲۰۸ | ۱ | ... | |
| ۱۲۰۹ | ۳ | ولادت میر امید علی بن میر عظیم | |
| ۱۲۱۰ | ۳ | ... | |
| ۱۲۱۱ | ۲ | ... | ۳۰ سال |
| ۱۲۱۲ | ۱۲ | ... | |
| ۱۲۱۳ | ۱۳ | ... | |
| ۱۲۱۴ | ٦ | ... | |
| ۱۲۱۵ | ۹ | ولادت میر صدرالدین بن میر عسکر علی بن میر مائل | |
| ۱۲۱٦ | ۲ | وفات دختر میر فتح علی خان | ۳۵ سال |

| سنه | تعداد قطعات تاریخ (مائل) | واقعات | مائل کي عمر |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱۷ | ۴ | ۱۰ محرم وفات میر فتح علی خان و تولد میر صوبدار خان (مسند نشینی میر غلام علی خان) | |
| ۱۲۱۸ | ۰ | ... | |
| ۱۲۱۹ | ۱ | ... | |
| ۱۲۲۰ | ٦ | ... | |
| ۱۲۲۱ | ۴ | ... | ۴۰ سال |
| ۱۲۲۲ | ۲۱ | شب اول ماه رمضان، وفات والدهٔ میر فتح علی خان۔ ولادت میر علی شیر ثانی بن میر مائل | |
| ۱۲۲۳ | ۸ | ولادت میر لطف علی بن میر عسکر علی بن میر مائل | |
| ۱۲۲۴ | ۲۸ | ... | |
| ۱۲۲۵ | ۲۱ | ولادت میر امام بخش بن میر مائل | |
| ۱۲۲٦ | ۲۱ | ... | ۴۵ سال |
| ۱۲۲۷ | ۱۳ | وفات میر غلام علی خان (مسند نشینی میر کرم علی خان) | |
| ۱۲۲۸ | ۱٦ | فتح قلعهٔ عمر کوٹ۔ شادی کتخدائی سید غلام ولی‌الله برادر میر مائل | |
| ۱۲۲۹ | ۲۳ | یکم ماه صفر، وفات میر عظیم۔ وفات میر ضیاءالدین ۔ وفات بی بی سکینه دختر میر مائل۔ ولادت سید محمد شاه بن سید غلام ولی‌الله برادر میر مائل | |
| ۱۲۳۰ | ۴ | ... | |
| ۱۲۳۱ | ۱۲ | ولادت میر علی بخش بن میر عسکر علی بن میر مائل | ۵۰ سال |

| سنه | تعداد قطعات تاریخ (مائل) | واقعات | مائل کی عمر |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۲۳۲ | ۱۷ | ولادت میر مختار علی بن میر مائل | |
| ۱۲۳۳ | ۱۰ | ... | |
| ۱۲۳۴ | ۲ | ... | ۵۳ سال |
| ۱۲۳۵ | ۰ | ... | |
| ۱۲۳۶ | ۰ | ... | ۵۵ سال |
| ۱۲۳۷ | ۰ | میر کرم علی خان اور میر مراد علی خان کے حکم پر "محک خسروی" مرتب کی گئی | |
| ۱۲۳۸ | ۰ | ... | |
| ۱۲۳۹ | ۰ | ... | |
| ۱۲۴۰ | ۰ | سید حسن شیرازی نے "زبدۃالمعاصرین" تالیف کی | |
| ۱۲۴۱ | ۰ | ... | ۶۰ سال |
| ۱۲۴۲ | ۰ | ... | |
| ۱۲۴۳ | ۰ | ... | |
| ۱۲۴۴ | ۰ | وفات میر کرم علی خان (مسند نشینی میر مراد علی خان) | ۶۳ سال |
| ۱۲۴۵ | ۰ | ... | |
| ۱۲۴۶ | ۰ | وفات میر سہراب خان والی خیرپور (مسند نشینی میر رستم خان) | ۶۵ سال |
| ۱۲۴۷ | ۰ | وفات ولی محمد خان لغاری | |
| ۱۲۴۸ | ۰ | میر مراد علی خان کی طلبی پر شاہ شجاع الملک کی شکارپور میں آمد۔ | |
| ۱۲۴۹ | ۰ | وفات میر مراد علی خان (مسند نشینی میر نور محمد خان) | |
| ۱۲۵۰ | ۰ | ... | |

| سنه | تعداد قطعات تاریخ (مائل) | واقعات | مائل کي عمر |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۱ | • | وفات مائل (۹ ذی‌الحجه) | ۷۰ سال |
| ... | | ... | |
| ... | | ... | |
| ۱۲۵۸ | | سندھ پر انگریزی حکومت کا تسلط | مائل کی وفات کے چھ سال بعد |

اس مفروضے کی بناء پر کہ جن سالوں میں شاعر نے کم یا زیادہ تاریخیں کہی ہیں، اس کے مطابق ان سالوں میں اس کی مشقِ سخن بھی تیز یا سُست رہی ہوگی، یہ نتائج اخذ کئے جاسکتے ہیں -

## مائل کی شاعری کے دو دور

سنہ ۱۲۰۳ھ میں مائل کے والد میر قانع نے وفات پائی - مائل نے اس کی تاریخ کہی اس وقت مائل کی عمر ۲۲ سال کی تھی - اس کے بعد سنہ ۱۲۰۴ھ اور سنہ ۱۲۰۵ھ کی کوئی تاریخ نہیں ملتی- اس لئے یہ بھی امکان ہے کہ سنہ ۱۲۰۳ھ میں اپنے والد کی تاریخ وفات بھی اس نے دو چار سال کے بعد نکالی ہو- سنہ ۱۲۰۶ سے سنہ ۱۲۱۱ تک جبکہ شاعر کی عمر (۲۵-۳۰) سال تھی اس نے دو دو چار چار تاریخیں کہی ہیں •

۱۲۱۲ اور ۱۲۱۳ھ میں اس نے تقریباً پندرہ پندرہ تاریخیں کہی ہیں اس وقت اس کی عمر کا اکتیسواں اور تیسواں سال تھا اور پھر ۱۲۱۴ھ میں کمی ہوگئی- ۱۲۱۵ھ میں نو دس تاریخیں کہیں •

۱۲۱۶ھ سے ۱۲۲۱ھ چھ سال میں بہت کم تاریخیں کہیں، خصوصاً ۱۲۱۸ھ کی کوئی تاریخ موجود نہیں ہے- ۱۲۱۹ھ کی صرف ایک تاریخ ہے جو میر غلام علی خان کی شکار کے سلسلے میں آمد اور عید کی تہنیت میں ایک (۲۲) اشعار کے قطعے میں کہی گئی ہے - یاد رہے کہ ڈیڑھ دو سال پہلے ۱۲۱۷ھ میں میر فتح علی خان نے وفات پائی تھی اور میر غلام علی خان صدر ریاست بنے تھے- انہیں شکار کا بہت شوق تھا اور وہ شکار کے سلسلے میں ٹھٹہ ہوکر شکار گاہ ہیلایہ کی طرف جایا کرتے تھے- مبارکباد شکار کے سلسلے

میں قصیدہ نما طویل دس بارہ قطعات میر غلام علی خان کے لئے کہے گئے ھیں اس سے یہ قیاس ہوتا ہے کہ مائل کے اولین قدر دان غلام علی خان تھے۔ ۱۲۲۷ھ میں غلام علی خان کی وفات ہوئی اور میر کرم علی خان رئیس سلطنت ہوئے جن کے زمانے میں مائل کی بہت قدر دانی ہوئی۔ غرض اس کی شاعری کے دو دور اس طرح قائم کئے جاسکتے ھیں :

دور اول ۱۲۰۶ھ سے ۱۲۲۱ھ تک (۱۶) سال۔ جبکہ شاعر کی عمر ۲۵ سے ۴۰ سال تک ہوتی ہے۔

دور دوم ۱۲۲۲ھ سے ۱۲۳۴ھ تک (۱۳) سال کا دوسرا دور جبکہ اس کی شاعری عروج پر رہی اور شاعر کی عمر ۴۱ سال سے ۵۳ سال تک پہنچ گئی۔

۱۲۲۲ھ سے ۱۲۲۷ھ یعنی مائل کی شاعری کے دور دوم کے ابتدائی پانچ سال وہ میر غلام علی خان کا مداح بلکہ اُن کا درباری شاعر رہا۔ لیکن ۱۲۲۷ھ میں کرم علی خان کی جانشینی کے بعد اس نے کرم علی خان کا دامن پکڑا۔ کرم علی خان کی بھی اس پر بہت عنایتیں اور مہربانیاں رہی ہوں گی۔ مائل نے غزلوں میں، قصائد میں، منقبت میں اور دوسری نظموں میں اس کثرت سے کرم علی خان کا نام لیا ہے یا مدح کی ہے کہ پڑھنے والا بعض اوقات اس تکرار سے اکتا جاتا ہے۔

## کیا مائل نے یک لخت شاعری ترک کردی ہوگی؟

ایک قابل ذکر نکتہ یہ ہے کہ موجودہ بیاضوں میں ۱۲۳۴ھ کے بعد کی کوئی تاریخ نہیں ملتی۔ حالانکہ شاعر اس کے بعد اور سترہ سال تک زندہ رہا اور کرم علی خان بھی تقریباً دس سال تک اور زندہ رہے۔ حد تو یہ ہے کہ کرم علی خان کی وفات پر بھی جو ۱۲۴۴ھ میں ہوئی اور مائل کی عمر ۶۳ سال کی تھی، اس کا کوئی قطعۂ تاریخ یا قطعۂ تعزیت موجود نہیں۔ اسی طرح میر مراد علی خان کی وفات پر بھی جو پانچ سال کے بعد ۱۲۴۹ھ میں ہوئی، مائل نے کچھ نہیں کہا۔

کیا یہ قیاس کیا جاسکتا ہے کہ شخصی حکمرانوں کے مزاج کے مطابق

کبھی کوئی ایسا ناخوشگوار واقعه پیش آیا هو جس نے میر کرم علی خان کو ناراض کردیا هو اور میر مائل ان کے عتاب میں آگیا هو جس کے بعد اس نے شاعری هی ترک کردی اور خانه نشین هوگیا هو۔ اس کے کلام میں دو قطعے ایسے موجود هیں جن سے اتنا تو پته چلتا هے که بادشاه نے شاعر کو صله نهیں دیا ۔ قطعه هے : (ص ۳۱۸)

درخورِ صله نیست گر شعرم — لیک چون شاه آفرین فرمود
صلهٔ آفرین بود لازم — کافرین خواندش خدای ودود

دوسرے قطعے سے شاعر کسی قدر زیاده ناراض نظر آتا هے : (ص ۳۱۸)

شها زین آفرین نفرین ست بهتر — نمي گردد چو چیزي حاصل از آن
که باید چون بگوید آفرین شه — بشانِ کس ز فرطِ فضل و احسان
به بخشندش همان دم از خزانه — ز نقد و جنس شاهي صله شایان
مپندار از طمع این حرفِ داعي — که بوده در قدیم این رسمِ شاهان
تو شاهي، شاهیت بادا مسلم — منم در حضرتت هر دم دعا خوان
ز شاهانِ قدیم اي شاهِ جمجاه — شکوهِ شاهیت بادا فراوان
دلِ "مائل" بحق اندر دعایت
بنامِ حق خوش آمد سبحه گردان

لیکن ان قطعات میں نه تو تاریخ هے اور نه فرمان رواؤں میں سے کسی کے نام کی طرف کوئی اشاره۔ ان قطعات کا مخاطب کرم علی خان کو قرار دینے کا کوئی قرینه موجود نهیں هے۔ میر غلام علی خان کی وفات پر شاعر نے دو قطعات تاریخ کہے (ص ۳۲۰، ۳۲۱) ۔ اس لئے یه قیاس کرنا بیجا نه هوگا که مذکوره بالا قطعات کا خطاب غلام علی خان سے نهیں ، بلکه کرم علی خان یا مراد علی خان سے هوسکتا هے۔ مراد علی خان کی مدح میں میر مائل کا صرف ایک قصیده هے اور اس کی بھی حقیقت یه هے که وه میر کرم علی خان کی مدح میں کہے هوئے ایک قصیدے کی کاٹ چھانٹ کر تیار کیا گیا هے۔

میر کرم علی خاں والا قصیده ۳۷ اشعار کا هے جس میں سے ۱۲ مدحیه

اشعار کو خارج کرکے ۲۵ اشعار باقی رکھے اور بعض اشعار میں کہیں کہیں لفظ دو لفظ بدل دئے اور بعض جگہ اشعار کے مصرعے ادھر سے آدھر کردئے هیں۔ اکثر اشعار جوں کے توں هیں۔

هم یہاں ان دونوں قصیدوں کے متقابل اشعار پیش کرتے هیں: (ص ۲۶۱ و ص۔ ۲۶۳)

| در مدح کرم علی خان | در مدح مراد علی خان |
| --- | --- |
| شعر۔ ۱ | شعر۔ ۱ |
| شکر لله که دلِ از قید غم آزاد آمد | صبح دم چون بدلم نامِ علی یاد آمد |
| مژدهٔ عشرت نو با دلِ ناشاد آمد | یمن نامش دلم از قیدِ غم آزاد آمد |
| شعر۔ ۱۸ | شعر۔ ۲ |
| آمد از نام "علي" وصف "کرم" نام آور | آمد از نام "علي" جمله "مرادم" حاصل |
| این همه از کرم شه بتو امداد آمد | چونکه نام علیم سبحهٔ ارشاد آمد |
| شعر۔ ۲ | شعر۔ ۳ |
| بود از بسکه دلم مست ز صهباي وصال | بود از بس دلم از شوق طلبگار وصال |
| واصل شاهد مقصود خدا داد آمد | واصل شاهدِ مقصود خدا داد آمد |
| شعر۔ ۳ | شعر۔ ۴ |
| داشت طبعم ز ازل وعدهٔ تنظیم سخن | داشت طبع سخنم وعدهٔ تنظیم سخن |
| طرفه طبعِ سخنم راست بمیعاد آمد | طرفه طبعِ سخنم راست بمیعاد آمد |
| شعر۔ ۴ | شعر۔ ۵ |
| میبرم طبع سخن باز بجولان سخن | میدهم دادِ سخن خوش بمدیح ممدوح |
| فیض روح القدسم بسکه بامداد آمد | فیض روح القدسم بسکه بامداد آمد |
| (۵) | |
| تا دهم داد سخن خوش بمدیح ممدوح | |
| دوش در خواب چنین بهر من ارشاد آمد | |

**شعر- ٦**

تا کنم نقش نگین دلِ دوران نامش
در کفِ من ز ازل خامهٔ بهزاد آمد

**شعر- ٦**

تا دهم هر سخن نقش و نگار از نامش
در کف فطرتِ من خامهٔ بهزاد آمد

---

**شعر- ۷**

میرممدوح "کرم" بخش و کریم الاخلاق
آنکه وصف کرمش بیش ز تعداد آمد

**شعر- ۷**

نامور "میر مراد علي" آن خان زمان
کاین زمان بهر مدیحش بمن ارشاد آمد

---

**شعر- ۹**

آنکه پیوسته چو آبا ست مرید حضرات
آنکه در دوستئ آل چو اجداد آمد

**شعر- ۸**

آنکه چون والد ماجد ز مریدان نبي ست
آنکه در دوستئ آل چو اجداد آمد

---

**شعر- ۱۲**

اعتقادش چو درست آمده با آل رسول
میرِ ما معتقدِ عترت امجاد آمد

**شعر- ۹**

اعتقادش چو درست آمده با آل رسول
میرِ ما معتقد عترت امجاد آمد

---

**شعر- ۱۵**

مي توان دادِ سخن داد بوصفِ طبعش
بسکه طبعش بسخن داني استاد آمد

**شعر- ۱۰**

مي توان دادِ سخن داد بوصف طبعش
بسکه طبعش بسخن فهمي استاد آمد

---

**شعر- ۱٦**

چونکه از غیب رسیدم بحضور تو شها
غزلي تازه بمدحِ تو مرا یاد آمد

**شعر- ۱۱**

مدح خوان چون بحضور آمدم از غیب شها
غزلي تازه بمدحِ تو مرا یاد آمد

---

**شعر- ۱۷**

خسروا چون بتو اقبال خدا داد آمد
دولت و بخت باقبال تو منقاد آمد

**شعر- ۱۲**

خسروا چون بتو اقبال خدا داد آمد
دولت و بخت باقبالِ تو منقاد آمد

---

شعر- ۲۴
دجله دجله شده از فیض تو عالم شاداب
جام امید تو پرُ تا خط بغداد آمد

شعر- ۲۲
شیر و روباه به یکجا رود و گرگ به میش
طرفه از معدلتت ربط باضداد آمد

شعر- ۲۳
مریم طبع سخن طرفه درین عید سعید
گوئیا بهر مدیح تو بمیلاد آمد

شعر- ۲۵
گو کند خصم بخون ریزيِ خود دفع فساد
گردن خصم تو با نشتر فصّاد آمد

شعر- ۲۸
تیغ نصرت بکف همتت از روز ازل
قاطع دعويِ بي موقع حسّاد آمد

شعر- ۲۹
دائم از شعلهٔ رمح تو بمیدان نبرد
خرمن هستيِ اعداي تو برباد آمد

شعر- ۳۰
باعث شادي دلها ست نوید کرمت
از در درگه تو کیست که ناشاد آمد

شعر- ۱۳
دجله دجله شده از فیض تو عالم شاداب
جام امید تو پرُ تا خط بغداد آمد

شعر- ۱۴
شیر و روباه به یکجا رود و گرگ به میش
طرفه از معدلتت ربط باضداد آمد

شعر- ۲۵
مریم طبع سخن طرفه درین عهد سعید
از پيِ مدح شریف تو بمیلاد آمد

شعر- ۱۶
خصم بي جوهر تو هست سزاي جوهر
از ازل زان بکفت تیغهٔ فولاد آمد

شعر- ۱۷
تیغ نصرت بکف همتت از روز ازل
قاطع دعويِ بي موقع حسّاد آمد

شعر- ۱۸
دائم از شعلهٔ رمح تو بمیدان نبرد
خرمن هستيِ اعدايِ تو برباد آمد

شعر- ۱۹
باعث شادي دلها ست نگاه فیضت
از فیوض نگهت کیست که ناشاد آمد

شعر- ۳۳

در دعایت چو مدد خواه شدم از حضرات
ملهم ِ غیب بطبعم پئ امداد آمد

شعر- ۲۰

در دعایت چو مدد خواه شدم از حضرات
ملهم غیب بطبعم پئ امداد آمد

---

شعر- ۳۴

در دعائ تو شها از کرم و لطف کریم
دوش در خواب مرا مژدهٔ اولاد آمد

شعر- ۲۲

باد از "نور محمد" بدلت تازه شعاع
خوش جهاني ز جلائ دلت آباد آمد

شعر- ۲۳

حق "نصیرت‌به‌محمد" همه جا باد مدام
خوش‌مدام از دلم این‌مژده حق داد آمد

---

شعر- ۲۱

هست بهرام فلک بسکه مدد ِ تو شها
بندهٔ درگه ِ تو خازن و کشواد آمد

شعر- ۲۴

هست پیوسته ممدت چو جناب حضرات
دائمت يارئ حضرات بامداد آمد

---

شعر- ۳۵

شادئ دهر نصیب تو شها باد مدام
طبع من بهر دعائ تو ز بس شاد آمد

شعر- ۲۵

عشرت دهر نصیب ِ تو و اولاد ِ تو باد
طبع "مائل" بدعاي تو ز بس شاد آمد

---

کرم علی خان والے قصیدے کے شعر ۲۳ سے معلوم ھوتا ھے کہ یہ قصیدہ عید کے موقع پر کہا گیا تھا - مراد علی خان والے قصیدے کے شعر ۱۵ میں "عید سعید" کو "عہد سعید" بنادیا ھے - اسی طرح شعر ۳۴ میں کرم علی خان کے لئے خواب میں "مژدهٔ اولاد" کا سننا بیان کرکے خوش کیا ھے کیونکہ کرم علی خان کے کوئی اولاد نہیں تھی اور باوجود اس مژدہ کے انہیں کوئی اولاد نہیں ھوئی - مراد علی خان کے قصیدے میں اس شعر کے بجاے آن کے دو لڑکوں (۱- نور محمد خان اور ۲- نصیر محمد خان) کا ذکر پر لطف انداز میں کیا ھے - ویسے بہت سے شعر جوں کے توں رکھے ھوے ھیں -

۱۲۴۴ھ میں میر کرم علی خان کی وفات کے بعد میر مراد علی خان نے

تقریباً پانچ سال تک حکمرانی کی اور ۱۲۴۹ھ میں وفات پائی۔ ایک ھم عصر مورخ میرزا عطا محمد شکارپوری اپنی تاریخ "تازہ نوای معارک" میں میر مراد علی خان کے متعلق لکھتا ھے:

عالیجاہ میر مراد علي خان، والیٔ حیدرآباد، باوجود این ھمه خزائن و دفائن که از تعدادِ شمار بیرون بود، نهایت سخت دل و دست تنگ بود۔ مرحوم نواب مذکور[ولي محمد خان لغاري] که بر اسپ کاغذي حکمرانیٔ ملک مي نمود، و از هر چهار طرف، از دوست و دشمن برفتن و آمدنِ قواصد خبرگیري می‌نمود۔ عالیجاه میرمراد علي خان بسببِ اخراجاتِ قاصدان هم تنگدل میگردید، و بیان میفرمود که: "نواب ولي محمد خان، تمام مالیهٔ ملک چاندوکه در اخراجات قاصدان برباد میدهد، ازین سودا چه باید کرد؟"۔ (تازه نواي معارک ص۔ ۲۷۳)۔

میرزا عطا محمد شکارپوری کے اس بیان سے اندازہ ھوتا ھے کہ میر مراد علی‌خان نے اخراجات میں حد سے زیادہ محتاط طبیعت پائی تھی۔ یہاں تک کہ شاید کفایت شعاری کی بناء پر انھیں ولی محمد خان لغاری جیسے جہاندیدہ مدبر اور تجربہ کار ناظم کے وہ اخراجات بھی کھلتے تھے جو وہ انتظام مملکت کے سلسلے میں ضروری سمجھتا تھا۔ ایسے فرمانروا سے شعرا کو فیاضی کی کیا توقع ھوسکتی تھی۔ مائل کو اس قصیدے کے تجربے کے بعد پھر کوئی اور قصیدے کہنے کا حوصلہ نہ ھوا ھوگا۔

بہرحال مذکورۂ بالا دو قطعات، جو صلہ نہ ملنے پر مائل نے کہے وہ یا تو کرم علی خان کو مخاطب کرکے کہے گئے ھوں جس کے بعد کرم علی خان کی ناراضی اور بڑھ گئی ھو اور شاعر نے دربار میں جانا اور شعر کہنا ترک کردیا ھو یا پھر یہ ھوا ھو کہ شعر گوئی ترک کردینے کے کئی سال بعد جب مراد علی خان کی تخت نشینی ھوئی تو مائل نے پرانے قصیدے ھی کو ٹھیک ٹھاک کرکے مراد علی خان کے سامنے پڑھا ھو۔ بادشاہ نے زبانی تعریف تو کی مگر صلہ کچھ نہ دیا ھو اور شاعر نے یہ قطعات کہکر اپنے دل کی بھڑاس نکال لی۔

غرض مائل کا ۱۲۳۴ھ کے بعد مرتے دم تک کوئي تاریخ نہ کہنا، ایک ایسی

گتھی ھے جو فی‌الحال مائل کے موجودہ کلام سے سُلجھ نہیں سکتی۔ ممکن ھے ھمیں آیندہ کچھ ایسا مواد ھاتھ آجائے جس سے یا تو یہ قیاس غلط ثابت ھو یا اس قیاس کی صحتّ کا کوئی ثبوت ھی مل جائے۔

سندھ کے سیاسی حالات روز بروز مخدوش تر ھوتے جا رہے تھے، میر مراد علی خان نے بعض مصالح کی بناءٔ پر شاہ شجاع کو لودیانہ سے بلایا اور ۱۲۴۸ھ میں شاہ شجاع شکارپور پہنچ گیا۔ قرار داد یہ تھی کہ شاہ شجاع چالیس روز شکارپور میں توقف کرےتو چالیس ھزار روپیہ دیا جائے گا جس کے بعد شاہ شجاع قندھار چلا جائے گا۔ شاہ شجاع کو روپیہ تو مل گیا لیکن گرما کا موسم ھونے کی وجہ سے وہ تین چار مہینے شکارپور میں رکا رھا۔ اس کے بعد باربرداری کے لئے اونٹوں کا مطالبہ کیا۔ میر مراد علی خان کی طرف سے اس کا انتظام نہیں ھو رھا تھا کہ اچانک مراد علی خان کا انتقال ھوگیا اور ان کی جگہ ان کے لڑکے میر نور محمد خان اور میر نصیر خان جانشین ھوے۔ شاہ شجاع سے ان نئے حکمرانوں کے اختلافات بڑھتے گئے۔ خیرپور کے حکمران بھی شاہ شجاع کے مخالف تھے۔ آخر خیرپور کی فوج اور شاہ شجاع کی فوج میں ایک معرکہ ھوگیا۔ بہر کیف بہ مشکل شاہ شجاع کو قندھار کی جانب روانہ کیا گیا۔

## میر مائل کی وفات

میر نور محمد کے دور حکومت کے تیسرے سال ۱۹ ذی‌الحجہ ۱۲۵۱ھ کو مائل نے (۷۰) سال کی عمر میں وفات پائی اور اس کے چھ سال کے بعد سندھ پر انگریزوں کا تسلط ھوگیا جو سندھ میں فارسی زبان و ادب کے گلشن پر خزاں کا آغاز تھا۔

## مائل کے کلام کی خصوصیات

جیسا کہ اوپر ذکر ھوچکا ھے مائل کی شاعری میر عظیم کی رھنمائی اور سرپرستی میں پروان چڑھ عظیم داخلی شاعری میں بڑا مقام رکھتا تھا۔ لیکن میر مائل کی افتاد طبع خارجی شاعری کی جانب تھی۔ وہ درباری واقعات اور خارجی موضوعات پر بے تکان نظمیں کہتا ھے لیکن غزل میں اس کا تخیل اتنا اونچا نہیں جتنا عظیم کا نظر آتا ھے۔ اس نے اکثر غزلیں عظیم کی طرح میں کہی ھیں اور جیسا کہ اُس زمانے میں رواج تھا، آئے دن کوئی نہ کوئی طرح مقبول ھوجاتی تو اکثر شعرا اس پر غزلیں کہتے۔ اس طرح مائل نے

بھی بہت سی غزلیں دوسروں کی طرح پر کہی ہیں ۔ اس کے کلام پر محسن تتوي کا بھی اثر تھا۔ کئی غزلیں اور نظمیں محسن کے تتبع میں کہی ہیں اور بعض مقامات پر محسن کے مصرعوں پر گرہ لگائی ہے۔

عبدالحکیم عطا تتوی کا دَور محسن تتوی سے بھی پہلے کا ہے اس نے ایک هجو کہی تھی جو افسوس ہے کہ ہمیں اس کے دیوان میں مکمل نہیں ملی بلکہ صرف یہ دو شعر ملے ہیں :

اعوان نگر بطرز مغولي نشسته اند [بد اصل] کے باصل برابر توان شدن

سر تا بپا به گھگره و چولي نشسته اند خنثا وشان بصورت انثا زنانه وار

مائل نے اپنے زمانے کے ایک ناخوشگوار واقعے پر بادشاہ کے سامنے ایک قطعۂ گذارش اسی طرح میں کہہکر پیش کیا، جو یوں شروع ہوتا ہے (ص۔ ۳۲۱)

در حیرتم شہا که بعہدِ دیانتت ارباب کفر بہرچه در شور گشته اند

و زشورِ شان که کرد شرِ کفر آشکار اربابِ دین بگوشهٔ عزلت نشسته اند

مائل غزل کے مقابلے میں قصیدے اور قطعات میں بڑا زور صرف کرتا ہے۔ اس کے بعض قطعات بڑے طویل ہیں ۔ اصطلاحی طور پر اگرچہ ان کو قصیدہ نہیں کہا جاسکتا مگر تعداد اشعار اور خیالات کے لحاظ سے وہ قصیدہ کا درجہ رکھتے ہیں۔ دربار شاہی سے متعلق ہر چھوٹے بڑے واقعے پر وہ نظم کہتا تھا۔ تالپر حکمرانوں کو شکار کا بہت شوق تھا ۔ میر مائل نے شکار کے سلسلے میں بہت سی نظمیں کہی ہیں۔

میر فتح علی خان کا درباری شاعر "عظیم" تھا ۔ عمر اور تجربے کے لحاظ سے بھی وہ مائل کا بزرگ اور استاد تھا۔ اس لئے میر فتح علی خان کے زمانے میں مائل کا رسوخ نہ بڑھ سکا لیکن فتح علی خان کی وفات اور میر غلام علی خان کی تخت نشینی کے بعد میر مائل کا اثر و رسوخ بڑھتا گیا اور غالباً میر غلام علی خان ہی کے زمانے سے اس کا مقام درباري شاعر کا ہوگیا تھا۔ بعد میں جب میر کرم علی خان کا زمانہ آیا تو مائل کا طوطی بولنے لگا ۔ مگر جیسا کہ پہلے اشارہ کیا گیا ہے یہ قیاس ہوتا ہے کہ ۱۲۳۴ھ کے بعد، خبر نہیں کیا افتاد پڑی کہ میر مائل کا قلم رک گیا۔

## مائل کے مراثی

ہماری شاعری میں مرثیہ گوئی کی صنف ایک خاص صنف ہے۔ ویسے تو عزیزوں، دوستوں یا بڑے آدمیوں کے مرنے پر ہر ملک اور قوم کا شاعر اپنے جذبات غم کو شعر میں پیش کرتا ہے، مگر ہمارے ہاں مرثیہ وہ صنف ہے جس میں شاعر رسول خدا (صلعم) کے نواسے حضرت امام حسین کی کربلا میں شہادت کے واقعات کو شعر میں پیش کرتا ہے تاکہ عقیدت مندوں کا غم تازہ ہو، دلوں میں رقّت پیدا ہو، آپس میں ہمدردی اور ایثار و قربانی کا جذبہ پیدا ہو۔ اس موضوع پر مختلف زمانوں میں شعرا نے مختلف انداز میں مرثیے کہے ہیں۔ آہستہ آہستہ یہ صنف اتنی ترقی کر گئی کہ انیسویں صدی عیسوی کے تقریباً وسط میں میر انیس اور میرزا دبیر جیسے مرثیہ گو پیدا ہوئے، جن کا جواب اس صنف میں شاید ہی پیدا ہو۔

مائل کے دور کا لحاظ کرتے ہوئے اگر اس کے مرثیوں پر نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ مائل کی شاعری کا بہترین نمونہ اسي صنف میں موجود ہے۔ ایک مرثیہ کے چند بند یہ ہیں:

باز چرا اي فلک فتنه بپا کرده‌اي
فتنهٔ نو در جهان چهره نما کرده‌اي
بر سر خود جلوه گر ماهِ عزا کرده‌اي
منزلِ آلِ عبا دشتِ بلا کرده‌اي

---

آه بدشتِ بلا تخمِ امل خاک شد
در غمِ آلِ رسول جامه ز غم چاک شد
نوحهٔ اهلِ زمین بر سرِ افلاک شد
کاي فلکِ پُر جفا این چه جفا کرده‌اي؟

---

دیده و دل ز این الم اشک فشانِ غم اند
در غمِ آلِ رسول هر دو رفیقِ هم اند
گاه شرر ریزِ غم، گاه ز غم پر نم اند
دیده و دل گوئیا شرفِ بُکا کرده‌اي

---

آہ کہ شاہِ شہید تشنہ لبِ کربلا
خورد ز جامِ وصال جرعۂ آبِ بقا
کرد بحکمِ الست آہ رضا بر قضا
اي بقدر آشنا این چہ قضا کردہ اي؟

---

ہست غمِ روزگار وقف عزائ حسین
ہست دلِ اشکبار گریہ نمائ حسین
برد ز دلہا قرار یادِ فدائ حسین
از پئ ذبحِ عظیم این چہ فدا کردہ‌اي

---

ایک اور مرثیے کے اشعار ھیں :

باز بخلق این صداست، یا حسن و یا حسین
خلقِ جہان در عزا ست، یا حسن و یا حسین

---

دیدہ وفائ شما، صبر و رضائ شما
حق برضائ شما ست، یا حسن و یا حسین

---

شکر بہ دل خستگي، صبر بہ لب تشنگي
طرز مقامِ رضا ست، یا حسن و یا حسین

---

گوشِ فلک کر شدہ، دھر پر از شر شدہ
خیریت این جا کجاست، یا حسن و یا حسین

---

ایک اور مرثیے کے دو بند ملاحظہ ھوں :

چون دشت بلا خیمہ گہِ آلِ عبا شد
بر آلِ عبا تشنہ لبي جوش فزا شد
در خیمۂ افلاک چنین صوت و صدا شد
کاي آہ چرا منزلِ شہ دشت بلا شد

بینید کنون دشت بلاي شهدا را
بینید کنون غرق بخون آل عبا را

اي آه شرر ریز بجانم اثري کن
و اي چشم گهر ریز بعالم خبري کن
بر حال حسین ابن علی هم نظري کن
زین نالهٔ جان سوز دگر شور و شري کن
کای چرخ برین ! این همه ظلم وستم از کیست ؟
بر اهل یقین این همه ظلم و ستم از چیست ؟

مراثی کی طرح سائل کے سلاموں میں بھي ایک کیفیت ہے۔ ایک سلام کے یہ دو شعر ملاحظہ ہوں :

السلام ای رازدان قادر اکبر، حسین
السلام اي ترجمان قدرت داور، حسین

السلام اي غمگسار تشنه گان کربلا
السلام ای یادگار ساقي کوثر، حسین

ایک مرثیه اردو زبان میں بھی کہا ہے جو مربع ہے :

پھر هوا ہے مہ عزای حسین
پھر هوا ہے مہ جفاي حسین
دیکھ اس غم میں کربلاي حسین
دهر دشت بلا ہے واي حسین

آہ اکبر ! کہاں ہے وہ مظلوم
آہ اصغر ! کہاں ہے وہ معصوم
آہ جعفر ! کہاں ہے وہ مغموم
جمله گشتند جان فداي حسین

غزلوں کے مقطع میں اور اکثر نظموں میں بھی "مائل" اپنا تخلص صرف "مائل" نہیں لاتا بلکہ "مائل حق" یا "مائل بحق" التزاماً لاتا ہے۔

اس کے کلام میں اکثر جگہ "است" کی ت تقطیع سے گرجاتی ہے شاید وہ اس کو جائز سمجھتا تھا ورنہ یہ بات میر عظیم کے ہاں بھی نہیں پائی جاتی اس کی چند مثالیں یہ ہیں:

گل چو خار است بگلشنِ حسنش بي گلِ روش خار را چه کنم
[ص ۱۴۱]

صبحِ وصال است کو مهر آن ماه دورِ نشاط است کو جامِ دلخواه
[ص ۱٦٨]

که به عشق است مدام فقر رفیق که به فقر است مدام رنج ببر
[ص ۲۴۵]

اس کے علاوہ بعض جگہ عروض سے بے پروائی بھی ظاہر ہوتی ہے۔

**مائل کی نثر** ہمیں مائل کی پانچ بیاضوں میں نثر کے صرف دو ہی نمونے ملتے ہیں۔ ان میں پہلی نثر جو موجودہ مطبوعہ کلیات کے صفحہ ۵۳۲ پر درج ہے، انشاء پردازی کا عمدہ نمونہ ہونے کے قطع نظر، بڑی تاریخی اہمیت کی حامل ہے۔ یہ میر کرم علی خان کا ایک فرمان ہے جو قلعۂ عمر کوٹ کی فتح کے بعد سلطنت کے تمام عہدہ داروں کو بھیجا گیا ہوگا۔

ہمارے اکثر تاریخ نویس اہم جنگوں کا حال بیان کرتے ہوئے، جنگ کے اسباب، عزائم اور جنگی تیاریاں وغیرہ بیان کرکے نتیجۂ جنگ بتا دیتے ہیں لیکن اس کی تفصیل نہیں بتاتے کہ جنگ کس طرح لڑی گئی۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ ایسی تفصیل صرف وہ مؤرخ بیان کرسکتا ہے جو فنِ حرب سے بھی واقف ہو اور مورخین عموماً ایسے اہلِ علم ہوتے ہیں جن کی نظر اور تجربہ، کتابی دنیا تک محدود رہتا ہے۔ میدان جنگ کی جغرافی ماہیت، فاصلوں کا تناسب، قدرتي اور انساني موانعات، وقت کے اثرات کے ساتھ ساتھ متحارب فوجوں کی کارکردگی اور ان کے سرداروں کی حربی مہارت وغیرہ، ان تمام چیزوں کو مستحضر کئے بغیر کوئی اہلِ قلم کسی خاص جنگ کی

فتح یا شکست کا صحیح نقشه الفاظ میں نہیں کھینچ سکتا۔

قلعهٔ عمر کوٹ کی فتح کا یه حال جس کو مائل کے قلم نے شاهی فرمان کی حیثیت سے محفوظ کردیا ھے اس لئے ایک بیش بہا دستاویز ھے که اس کی تفصیلات کرم علی خان کے حکم یا اشارے پر مائل کوفراهم کی گئی هوں گی۔ اس لئے اس کی تمام جزئیات اعتماد کے قابل ھیں اور اس زمانے کے طریقهٔ قلعه کشائی کا ایک واضح بیان ھے۔ همارے تاریخی ذخیرے میں فن۔ حرب کا مواد مقابلةً بہت هی کم ھے۔ یه نثر اس مختصر ذخیرے میں ایک اهم اضافه ھے۔ اس فرمان کے ایک فقرے سے یه اندازه هوتا ھے که فتح عمر کوٹ کی مہم خود میر کرم علی خان کی سپه سالاری میں سر هوئی۔

قلعهٔ عمر کوٹ کا تاریخی پس منظر یه ھے که میاں غلام شاه کلہوڑہ کے بعد ان کا لڑکا میاں محمد سرفراز خان باپ کا جانشین هوا اس نے ٹالپر سردار میر بہرام خان اور اس کے بیٹے میر صوبدار خان (والد میر فتح علی خان و میر کرم علی خان) کو قتل کرا دیا تھا۔ اس کے بعد کئی عزل و نصب اور خون ریزیوں کے بعد میاں نور محمد کلہوڑہ کا سب سے چھوٹا لڑکا عبدالنبی تخت نشین هوا ۔ عبدالنبی کے دور حکومت میں میر صوبدار خان کا بھائی میر بجار خان کشتیٔ سلطنت کا ناخدا تھا جو ملک کو سیاسی اور انتظامی طوفانوں سے بچاتا هوا عبدالنبی کی حکمرانی کو مضبوط بنا رها تھا ۔ لیکن عبدالنبی، جو تخت نشینی سے پہلے، اپنے خاندان کے پانچ شہزادوں کا خاتمه کراچکا تھا، میر بجار خان کو بھی اپنے راستے کا کانٹا سمجھ کر، اس کے قتل کے در پے هوگیا۔

اس زمانے تک عمر کوٹ کا قلعه کلہوڑہ حکومت کے تحت تھا، عبدالنبی نے جودھپور کے راجه سے میر بجار خان کو قتل کرنے کی سازش کی۔ چنانچه جودھپور کے راجه کے بھیجے هوے آدمیوں نے میر بجار کو دغا سے قتل کردیا۔ عبدالنبی نے اس صلے میں عمر کوٹ کا قلعه جودھپور کے راجه کو دے دیا تھا۔ بعد میں بجار خان کے بھتیجے یعنی میر صوبدار خان کے بیٹے میر فتح علی خان نے اپنے بھائیوں اور قبیلے والوں کی مدد سے عبدالنبی کو هالانی کے میدان میں شکست دی اور پھر دوسرے سال حیدرآباد کو بھی فتح کرکے کلہوڑہ حکومت کا خاتمه کردیا۔

فتح علی خان اور ان کے بعد ان کے بھائی غلام علی خان کو بھی عمر کوٹ کا قلعہ حاصل کرنے کی بڑی فکر تھی مگر یہ کام کرم علی خان کے دور حکومت میں پورا ھوا۔ ۱۲۲۷ھ میں غلام علی خان نے وفات پائی اور میر کرم علی خان صدر ریاست بنے اور اپنی تخت نشینی کے ایک ھی سال کے بعد عمر کوٹ کو فتح کرنے کے خیال سے انہوں نے بڑا لشکر تیار کیا۔ اس فرمان میں اس مہم کو سر کرنے والے لشکر کے سرداروں اور عہدیداروں کے یہ نام ملتے ھیں: شاھی خاندان کے افراد جن کو "برادر مہربان" کہا گیا ھے:

(۱) میاں جام خان
(۲) میاں ولیہ خان
(۳) میاں غلام علی خان
(۴) میاں کرم خان

اور دوسرے وفادار سردار جن کو "اخوت پناھان" کہا گیا ھے:

(۱) میاں ولی محمد لغاری
(۲) موسیٰ کھتیان
(۳) بہادر خان کھوکر
(۴) دریا خان نظامانی
(۵) فضل محمد تالپر

ان کے علاوہ سیادت و شرافت پناہ سید علی اکبر اور دو وفادار ملازم (۱) طاھر و (۲) چھتّہ خدمتگاران۔

یہ حکومت حیدرآباد کے عہدہ دار تھے۔ ان کے علاوہ کرم علی خان کے چچا میر سہراب خان (ابن میر چاکر خان) والیٔ خیرپور نے اپنی فوج کے ساتھ سید کولہ شاہ کو اور میر کرم علی خان کے عم زاد بھائی میر تھارہ خان (ابن میر فتح خان) والیٔ میرپور نے اپنی فوج اپنے خاص خدمتگار اللہ بخش کی سرداری میں روانہ کی۔

یہ فوج قلعۂ عمر کوٹ سے دو میل کے فاصلے پر کھارورہ کے تالاب پر پہنچ کر خیمہ زن ھوئی اور قلعے کو فتح کرنے کے منصوبے پر عمل شروع کیا۔ عمر کوٹ والوں نے قلعے کے باھر کی قدیم آبادی کو جلا کر خاکستر کردیا

اور قلعه بند هوکر بیٹھ گئے اور اپنے توپ خانه سے تالپری فوج پر آتش باری کرنے لگے۔

اِس سال اِس علاقه میں خشک سالی کی وجه سے قحط تھا ۔ آدمیوں کے لئے غله اور جانوروں کے لئے گھاس نایاب تھی۔ تالپری فوج کی رسد کا بڑا معقول انتظام کیا گیا تھا۔ سیکڑوں میل سے هزاروں اونٹوں پر گھاس اور هزاروں من غله بہم پہنچاکر انبار لگا دیا گیا تھا۔ تاکه فوج کے سپاهیوں اور جانوروں کو کوئی تکلیف نه هو۔

باوجود اس کے که قلعه سے توپ کے گولوں اور گولیوں کی بارش هو رهی تھی، سپاهیوں نے آگے بڑھ کر قلعے کے اطراف، بعض جگه قلعے سے بیس بیس قدم، بعض جگه پندره پندره قدم اور بعض جگه دس دس قدم کے فاصلے پر خندقیں کھودیں اور دمدمے قائم کرکے سخت محاصره کرلیا اور قلعے پر اولوں کی طرح توپ کے گولے اور گولیاں برسانی شروع کیں اور ایک طرف نقب کھودنے والے زمین کے اندر سرنگ کھودنے میں مصروف هوگئے۔ ایک سرنگ، قلعے کی بیس هاتھ گہری خندق کے نیچے تک پہنچا دی۔ سرنگ کھودنے کی آواز قلعه والوں تک پہونچ گئی ۔ انہوں نے خندق میں سوراخ کرکے اس سرنگ کو بیکار کردیا ۔ حمله آوروں نے دوسری سرنگ کھودنی شروع کی اور گوله باری تیز کردي گئی اور قلعے پر بار بار حملے شروع کردیئے لیکن حضور سے اس کی ممانعت کردی گئی که اس طرح حمله کرنے سے سپاهیوں کی جانیں مفت میں ضایع هوں گی۔ توپ کے گولوں کی شدت سے قلعے کی تقریباً بیس هاتھ (دس گز) دیوار شق هوکر گر گئی جس سے قلعه کا سون لله نامی گوله انداز هلاک هوگیا۔

دوسری طرف بعض سرنگیں قلعے کی خندق کے دس قدم اور پانچ قدم کے فاصلے تک پہونچ گئیں۔ اب موسیٰ کھتیان اور بہادر خان کھوکر اور دریا خان نظامانی کے علاوه طاهر اور چھته خدمتگاروں کے اهتما اور کوشش سے ایک سرنگ قلعے کی خندق سے پانچ دام کی گہرائی پر کھود کر خندق کے پار لے کر قلعه کے برج کے نیچے تک پہنچادی اور وهاں ایک بڑا حوض سا کھود

کر اس میں پچاس خروار باروت ڈال کر آگ دکھا دی۔ باروت کا پھٹنا تھا کہ قلعے کے اس برج کے پرخچے آڑ گئے اور چند قلعے والے جو اس برج میں موجود تھے فنا ھوگئے۔ اس اثنا میں سپاھیوں نے ھله بول دیا اور قلعے کے بڑے بڑے کنگروں سے چمٹ کر قلعے پر چڑھ کر قلعے والوں کا خاتمه کرنے کی فکر میں تھے۔ اس وقت قلعه والے اپنی شکست اور ھلاکت کے آثار دیکھ کر توپ خانه سے توڑی ھوئی دیوار کے شگاف سے نکل کر بھاگنے لگے اور بہت سے قلعے سے باھر نکل کر قلعے کی کنجیاں فاتح فوج کے سرداروں کے سامنے پیش کیں اور ھتھیار ڈال دئیے۔ فاتح فوج نے "عفو من الاقتدار" کے بموجب ان کی جان بخشي کی اور قلعه پر قبضه کرلیا۔ پھر وھاں ایک قلعے دار کا تقرر کرکے اور دوسرے انتظامات مکمل کرکے واپس آئے۔

اس عنایت خداوندی کے شکرانے کو اپنے آپ پر واجب جان کر ھر شہر میں چراغان کیا جائے اور خوشی کے شادیانے بجائے جائیں اور اطمینان کے ساتھ اس کی کیفیت پیش کریں۔ اس باب میں تاکید کی جاتی ھے۔ (تحریر۔ تاریخ ماہ ربیع الاول ۱۲۲۸ ھ)

یه تو تھا بادشاہ کا فرمان، دوسری نثر رعایا کی طرف سے ایک درخواست ھے جو بادشاہ کی خدمت میں پیش کی گئی تھی۔ اس سے یه بات معلوم ھوتی ھے که ۱۔ روشنی درگاھان، ۲۔ یومیه داران، ۳۔ فصلا نه داران اور ۴۔ وظایف خوار لوگوں کی معاش کے متعلق سرکاري طور پر تحقیقات کی گئی تھی۔ اور شاید تحقیقات کے دوران میں ان کی اجرائیاں موقوف کردی گئی تھیں۔ تحقیقات کا کام حاجی عمر کے ذمے تھا اور انھوں نے تمام ناموں کی تنقیح کردي تھی۔ اس عرضداشت میں فرمان روا سے یه درخواست کی گئی ھے که اول تو ملک میں قحط سالی کی مصیبت نازل ھے، دوسرے ماہ محرم شروع ھوگیا ھے اس لئے حاجی عمر کی مرتّبه یادداشت کو منظور فرماکر اجارہ دار کے نام اجرائی کا حکم صادر فرمایا جاے۔

اس عرضداشت پر کوئی تاریخ درج نہیں ھے۔ مائل نے حاجی عمر کی شہادت پر دو قطعات تاریخ کہے ھیں۔

پہلا قطعہ ہے :

چون ناگہان شہیدِ ستم اندر این قضا
لبیک بشہید الله بشہداي دین بگفت
تاریخ ابن قضیّه چنین ملہمِ قدر
"حاجی عمر شہیدِ ستم هاي بین" بگفت (۱۲۲۹)

اس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ حاجی عمر کسی قضیہ میں اچانک مارے گئے۔ بہر حال حاجی عمر کا سنہ شہادت ۱۲۲۹ھ ہے۔ یہ عرضداشت ضرور ہے کہ ۱۲۲۹ سے قبل کی لکھی ہوئی ہو۔

**مائل کا مذہب**

شکر اللٰہی خاندان کے اجداد جو ھرات اور شیراز کے مشہور علماء تھے وہ قاضی نوراللہ شوستری کے بیان کے مطابق، اصلاً شیعہ تھے وہ کہتا ہے :

"مولّف گوید که همیشه اسلاف این سلسلهٔ رفیعه بنا بر غایتِ تقیّه کتبِ احادیثِ اهلِ سنّت را درس میگفته اند، و بعلوم دیگر توجه میفرموده اند، تا آنکه یکي از بزرگانِ ایشان از تقیّه دلگیر شده بخاطر راه داد که روحانیت حضرت رسالت توجه باید نمود، که اگر ظاهر که درین کتب شطري از احادیث صحیحهٔ آنحضرت خواهد برد، همان چند حدیث را منظور داشته بر سبیل استطراد بمباحثه دیگر از احادیث موضوعه پردازند، و الاّ که همگي موضوع و مفتري ست، اوقات بمزاوله آن ضایع نسازند۔

"طریق استطراد"، اسلام کی ابتدائی صدیوں کے مسلمان علما و حکما کی ایجاد ہے جس پر کاربند ہو کر انھوں نے علوم و فنون میں بڑے بڑے کارنامے انجام دئیے۔ ایسے کارنامے انجام دینے والے لوگوں میں ابن خلدون، ابن رشد، بو علی سینا، محی الدین ابن عربی وغیرہ وغیرہ کے نام دنیا میں روشن ھیں۔ پندرھویں صدی عیسوی میں یورپ میں عربی کتب کے تراجم کے ذریعہ یورپ کے علماء "طریق استطراد" سے آگاہ ہوئے۔ بیکن اور لیونارڈو دا ونچی وغیرہ نے اس کو یورپ میں عام کیا۔ یہ زمانہ یورپ کے "نشاۃِ ثانیہ" کا زمانہ تھا۔ یورپ کے علما نے ابتدا میں علوم حکمیہ میں طریقِ استطراد سے کام لیا اور پھر

رفته رفته هر علم و فن کے مسائل کو استطراد کی کسوٹی پر کَسنے لگے۔ طبعی علوم میں طریق استطراد نے "تجربے" اور "مشاهدے" کا ذوق بڑھا کر نئے نئے خواص اور حقایق کا پته چلانے کی راه کھول دی۔ محقّقین کی تعداد میں روز افزون اضافه هونے لگا اور یورپ کے اهلِ علم نے مسلّمه نظریّات اور عقائد سے روگردانی کرکے تحقیق و تفتیش کے ذریعے نئے اصول و قوانین کی تلاش کو مقصدِ علم قرار دیا۔ طریق استطراد کو انگریزی میں انڈکٹو میتھڈ (Inductive Method) یا حالیه اصطلاح میں، کسی قدر محدود معنی میں، سائنٹیفک میتھڈ (Scientific Method) کہا جاتا ھے۔

غرض "طریق استطراد مذهبی علوم میں بھی اتنا هی کارآمد هو سکتا ھے جتنا وه طبعی اور تجرباتی علوم میں کامیاب رها ھے۔ لیکن نویں صدی هجری تک اسلامی دنیا کے اهلِ علم میں "طریق استخراج" کے رواجِ عام نے جمود کی کیفیت پیدا کردی تھی جو روز بروز گھری هوتی گئی۔ مسلمانوں کے دو بڑے فرقوں میں بٹ جانے کے بعد، کسی بھی فرقے کے عقائد کی تائید میں طریقِ استطراد کا استعمال، مناظرے اور مباحثے کے دوران میں جزئیات میں تو کامیاب بنا سکتا ھے لیکن اس کا بنیادي عقائد پر اثر انداز هونا مشتبه ھے۔ هم نے امیر صدرالدین اور علامه دوّانی کے مباحثوں کا مطالعه نهیں کیا اور نه یهاں اس پر تفصیلی نظر ڈالنے کا موقع ھے، مگر امیر صدرالدین کے "طریق استطراد" پر کار بند هونے کے بناء پر قاضی نورالله شوستری کا یه بیان غلط نهیں معلوم هوتا که :

> "... بر همگی در مناظره فائق افتاده۔ و اگرچه علامه دوّانی در بحثِ مجلسی، خود را حریفِ میر (صدرالدین) نمی دید، امّا در اکثر تصانیفِ خود متوجّه دفعِ سخنانِ میر گردید"۔

اگر امیر صدرالدین کی طرح چند اور علما، طریق استطراد پر کاربند هوجاتے تو نه صرف علوم و فنون کی ترقی میں دنیاے اسلام کی حیثیت رهبرانه هوتی، بلکه مذهبی تعصّبات کی دهار بھی کُند هوجاتی اور امیر صدرالدین کے سے عالموں کو جامِ شهادت پلانے کے بجاے ان کی صحیح عزت و توقیر کی جاتی۔

تاریخ طاهری کے مصنّف محمد طاہر نسیانی کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ پہلے پہل مرزا غازی بیگ "وقاری" آخری ترخان فرمان روائے سندھ سے متوسل تھا۔ جب شہنشاہ جہانگیر نے مرزا غازی کو قندھار کا صوبہ بھی عنایت کرکے شاہ بیگ حاکم قلعۂ قندھار کی مدد کے لئے روانہ کیا تو طاہر نسیانی اپنے وطن ٹھٹے میں آکر تحصیل علم میں مشغول ہوا۔ پہلے اس نے اخوند مولانا اسحاق بکھری سے جو سلطان محمود خان والیٔ بکھر کے بھی استاد رہ چکے تھے، سعدی شیرازی، مولانا روم اور جامی وغیرہ کی تصنیفات پڑھیں اور پھر قاضی شکراللہ کے پڑ پوتے میر ظہیرالدین (ثانی) سے قصائد خاقانی اور انوری پڑھے۔ اپنے استاد کے خاندانی حالات کے سلسلے میں اس نے قاضی شکراللہ کے ٹھٹے آنے اور قاضی شہر مقرر ہونے کے واقعات بھی لکھے ہیں۔ وہ لکھتا ہے کہ شاہ حسن ارغون نے ایک مرتبہ قاضی شکراللہ کا امتحان لینے کی خاطر کسی سوداگر سے گھوڑا خریدا لیکن اس کی قیمت ادا کرنے میں دیر کردی۔ سوداگر نے قاضی شکراللہ کی عدالت میں بادشاہ پر دعویٰ کیا۔ قاضی شکراللہ نے شاہ حسن ارغون کو عدالت میں طلب کیا اور مقدمہ کے تصفیہ تک اسے مدعی کے برابر کھڑا رکھا۔ جب بادشاہ نے مدعی کو راضی کرلیا تب قاضی شکراللہ نے اٹھ کر بادشاہ کی تعظیم کی اور صدر پر لا بٹھایا۔ شاہ حسن، قاضی شکراللہ کے اس طرز سے خوش ہوا اور کہا کہ میں کمر میں خنجر اس لئے باندھ لایا تھا کہ اگر تم میری کوئی رو رعایت کرتے تو اس سے سزا دیتا۔ قاضی شکراللہ نے مسند کے نیچے سے تلوار نکال کر دکھائی اور کہا کہ میں نے بھی اس کو یہاں اس لئے رکھا تھا کہ اگر خدّام میں سے کوئی آپ کی تعظیم کی خاطر کوئی خلاف شرع عمل کرتا تو میں اس تلوار سے کام لیتا۔

میر قانع تحفۃ الکرام میں تاریخ طاہری سے یہ حکایت نقل کرکے لکھتے ہیں کہ اس واقعہ کے چند روز کے بعد قاضی شکراللہ نے اس عذر کے ساتھ قضاءت سے استعفا دے دیا کہ "بشری کمزوری سے کوئی خالی نہیں، میں یہ عظیم بوجھ نہیں اٹھا سکتا" پھر انہیں کی تجویز پر شیخ محمد اوچی کو اس منصب پر مامور کیا گیا۔ شیخ محمد اوچی سے قاضی شکراللہ کی واقفیت ہرات ہی سے تھی۔ قاضی شکراللہ کے سند آجانے کے بعد بھی ان سے ربط قائم تھا۔

بشری کمزوری کا عذر تو شیخ محمد اوچی بلکه هر انسان پر عاید هو سکتا هے۔ محض اس عذر پر منصب ِ قضا کو ترک کردینا کچھ معقول بات نهیں نظر آتی۔ گمان ِ غالب یه هے که اس استعفا کا سبب اختلاف ِ عقائد هو۔ قاضی شکرالله نے اس امتحان والے واقعے سے شاه حسن کی افتاد ِ مزاج کا اندازه لگایا هو اور دور اندیشی نے یه مشوره دیا هو که آینده کسی فتنے کے برپا هونے سے پهلے هی، ایسے زمانے میں که بادشاه ان سے خوش هے سرکاری منصب سے دامن چھڑالیں۔ اور اس صورت میں ممکن هے که بادشاه نے ان کے لئے کوئی معاش بھی عطا کی هو۔

میر قانع نے قاضی شکرالله کے متعلق یه بھی لکھا هے که وه تجارت کے سلسلے میں سندھ آئے، سید منبه، سید کمال اور سید عبدالله ان کے ساتھی تھے۔ ان احباب کے خلوص پر انهیں بڑا اعتماد تھا چنانچه اپنی وفات کےوقت انهوں نے اپنے فرزند میر ظهیرالدین (اول) کو وصیت کی تھی که "اگر تمهاری اولاد کو کوئی مشکل در پیش هو تو میرے انهیں تین دوستوں میں سے کسی سے رجوع کرے"۔

واضح تاریخی مواد دستیاب نهو سکے تو ماضی کے اندهیرے میں موّرخ کا بھٹکنا اور ٹھوکریں کھانا ایک قدرتی امر هے۔ وه اس در ماندگی کے عالم میں ستاروں کی چھاؤں میں دھندلے دھندلے نشان ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر اپنی راه متعین کرتا هے تا که اگلے نشان ِ میل تک پهنچ جاے۔ اسی طرح، اس موقع پر هم یه قیاس خیال کرتے هیں که قاضی شکرالله کے یه تین ساتھی تجارت پیشه لوگ هونگے جو پهلے قندهار میں کچھ مدت گذار کر سندھ آئے۔ یه لوگ قاضی شکرالله سے زیاده متمول هونگے اور ٹھٹه میں بھی تجارتی کاروبار میں مشغول رهے هونگے۔ اور ممکن هے که قضاۃ سے استعفا دینے کے بعد قاضی شکرالله نے بھی ان کے ساتھ تجارت مین حصه لینا شروع کردیا هو اور چونکه وه ایک اعلیٰ علمی خانوادے کے فرد تھے، ضرور هے که علم و فضل میں بھی ایک مقام رکھتے هوں اسلئے انهوں نے درس و تدریس کا مشغله بھی جاری رکھا هوگا۔

قاضی شکرالله کے اجداد کے متعلق مجالس المؤمنین کے مؤلف قاضی

نوراللہ شوستری کے اس بیان کی روشنی میں کہ وہ شیعہ عقیدہ رکھتے تھے اور خود قاضی شکراللہ کے متعلق ان کے شیعہ عقیدہ نہ رکھنے کا کوئی ثبوت نہ ملنے کے سبب، یہی قیاس قائم کیا جا سکتا ہے کہ میر قانع کے یہ تمام بزرگ اسی عقیدے پر قائم تھے۔

قاضی شکراللہ کے بعد ان کے فرزند سید ظہیرالدین (اول) عرف میر جادم کے متعلق میر قانع نے لکھا ہے کہ وہ باپ کے جانشین ہوئے اور درس و تدریس میں مشغول رہا کرتے تھے۔ ان کے بیٹے سید شکراللہ (ثانی) کے متعلق کوئی خاص بات نہیں لکھی۔ لکھتے ہیں "یہ والد اور دادا بزرگوار کی صفات سے آراستہ تھے، اور [اپنے] زمانے میں عزت و شہرت کے ساتھ زندگی گذاری"۔ البتہ ان کے صاحبزادے میر ظہیرالدین (ثانی) کے متعلق تو طاہر نسیانی کے بیان سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ ان کا مشغلہ بھی درس و تدریس تھا اور کم از کم فارسی ادب میں تو وہ منتہی کا درجہ رکھتے تھے۔ میر قانع نے ان کے متعلق لکھا ہے "علم و عمل اور زہد و تقویٰ میں بزرگوں کی صفات کا نچوڑ تھے" ظہیرالدین ثانی کے فرزند سید محمد مقیم کے متعلق صرف اتنا لکھا ہے "راہ بزرگی پر مستقیم رہے" اور ان کے فرزند سید محمد کاظم (جدّ میر قانع) کے متعلق لکھا ہے کہ "وہ اہل اللہ سے تھے۔ دو دو تین تین روز تک عالمِ خواب میں پڑے رہتے تھے اور لوگ ان کا ذکر قلبی سنا کرتے تھے"۔ ان کے فرزند یعنی میر قانع کے والد سید عزت‌اللہ کے متعلق "طومارِ سلاسل گزیدہ" میں لکھا ہے کہ وہ سلسلۂ نقشبندیہ میں میاں محمد کے، جو مخدوم آدم (عرف آدو) کے نواسے تھے، مرید تھے۔ اور خود میر قانع بھی سلسلۂ نقشبندیہ ہی میں شیخ عبدالاحد کے مرید تھے۔ غرض اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ میر قانع کے دادا اور والد کو اہل اللہ سے خاص لگاو تھا اور خود میر قانع کو بھی صوفیائے کرام سے بڑی عقیدت تھی۔

شیخ علی حزین کے متعلق ایک لطیفہ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ آن سے کسی نے پوچھا کہ تصوّف کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے: شیخ نے جواب دیا "برائے شعر گفتن خوب است"۔

فارسی کے بکثرت شعرا نے اپنے کلام میں تصوف کے مسائل اور عقاید پر بہت بلند اور بڑے لطیف اشعار کہے ہیں ۔ لیکن ایسے اشعار سے یہ نتیجہ اخذ کرنا صحیح نہ ہوگا کہ ان کے کہنے والے تصوف کے مسئلے "همه اوست" یا "همه از اوست" پر واقعی اعتقاد رکھتے تھے۔ بلکہ ایسے شعرا شیخ علی حزین کے مقولے کے مطابق تصوف کو "برائے شعر" ھی استعمال کرتے تھے۔ لیکن تصوف سے میر قانع کا لگاو "برائے شعر" نہیں تھا ۔ نظم سے زیادہ ان کی نثری تصنفیات میں ہر جگہ اھل دل حضرات اور صوفیائے کرام سے ان کی دلی عقیدت ٹپکتی ہے ۔ تحفة الکرام میں اولیا اور صوفیا کا بڑے اہتمام سے تذکرہ کیا ہے ۔ اس کے علاوہ اس باب میں مثنوی "ختم السلوک" اور "طومار سلاسل گزیدہ" اور "معیار سالکانِ طریقت" ان کے آخری زمانے کی مستقل تصنیفین ھیں جو کسی سرکاری یا غیر سرکاری فرمایش پر نہیں لکھی گئیں بلکہ ان کے ذاتی شوق اور شغف کا نتیجہ ھیں ۔

میر قانع کی زندگی کا بڑا حصہ کلہورہ دور حکومت میں گذرا جس کے فرمانروا سُنّی اور اغلباً مہدوی فرقے کے تھے۔ کلہوروں سے پہلے کے، ٹھٹے کے مغلیہ گورنر اکثر شیعی تھے۔ میر قانع کی ولادت سیف اللہ خان کی گورنری کے زمانے میں ھوئی جس کے متعلق انھوں نے تحفة الکرام میں لکھا ھے :

"سیف اللہ خان ۰۰۰ در ماہ ذی حجه ۱۱۳۷ھ در تتّه
رسیده ۰۰۰۰۰ نو رونقی تته در ایامش بسیار یافت ۰۰۰
۰۰۰ مذھب تشیع را خیلی رواج داده ۰۰۰"

ٹھٹے کا آخری مغلیہ ناظم صادق علی خان، (ممدوحِ محسن تتوی) اسی سیف اللہ خان کا فرزند تھا ۔ اس کی نظامت کے دوسرے ھی سال سنہ ۱۱۵۱ھ میں جبکہ میر قانع کی عمر گیارہ سال کی تھی، میاں نور محمد کلہورہ نے جنوبی سندھ کا علاقہ جس کا صدر مقام ٹھٹہ تھا، حکومت مغلیہ سے اجارہ پر لے لیا ۔ اس کے دوسرے ھی سال نادر شاہ کا حملہ ھوا۔ سیاسی ھیجانات کے بعد، میاں نور محمد کے فرزند میاں غلام شاہ خاں کے دورِ حکومت میں میر قانع کو شاھی مورخ کا منصب حاصل ھوا اور وہ تاریخ عباسیہ کے لکھنے پر مامور ھوے ۔ ان کے یہ اشعار صلح کل مشرب کے آئینہ دار ھیں :

چو رافضی نکنم سرد دل به بغض کسے
ز چار یار درین دهر گرم مجلس ما ست

---

نبود عجب بما نشد او صاف رافضي
که دل ز گرد کینهٔ اصحاب شسته ایم

---

ز بغض و حب احدي بیش و کم بر لب نمي آرم
بود چون چار عنصر اعتدال مهر اصحابم

---

خارجي را نبود علم الٰهي معلوم
خبر از شهر چه دارد که ز در میگذرد

---

مگر مهر قانع کے کلام اور حالات سے محبت اهل بیت اور خصوصاً جناب امیر سے والهانه عقیدت و محبت کا جابجا ثبوت ملتا هے۔ اس سے یه سمجھنا بے جا نه هوگا که وه تفضیلی ضرور تھے ۔

کلهوره فرمانرواوں کے خاندان میں پیری مریدی کا سلسله کئی پشتوں سے چلا آتا تھا۔ میاں نور محمد کلهوره کے وصیت نامه سے پته چلتا هے که اس خاندان کے اولین سر برآورده فرد ، میاں آدم شاه ، دو یا تین واسطوں سے طریقهٔ سهروردیه میں حضرت سید محمد جونپوری کے مرید تھے۔ میاں آدم شاه کے بعد سلسلهٔ نسب میں، میاں داؤد، میاں الیاس، میاں نصیر محمد، میاں یار محمد اور میاں نور محمد، سب یکے بعد دیگرے اسی سلسلے کے مرید اور سجاده نشین تھے، اور ان کے اپنے مریدوں کا حلقه وسیع سے وسیع تر هوتا گیا۔ مریدوں کی کثرت هی نے انهیں اتنی عظیم طاقت بخشي تھی که معمولی زمیندار کی حیثیت سے ترقی کرکے سندھ کے حکمران بن گئے تھے۔ میاں یار محمد اورمیاں نور محمد کے زمانے تک ان کے خاص مرید هی ان کے امرا تھے جو فخریه طور پر "فقیر" کہلاتے تھے۔ ٹالپور بلوچ خاندان کے جدِّ اعلیٰ شهداد خان کو "شهداد فقیر" کے خطاب سے یاد کیا جاتا تھا جو کلهوره سلطنت کے معتمد علیه سپه سالاروں میں سے تھے۔ میاں نور محمد کے بعد (باستثناء میاں غلام شاه)

آن کے اخلاف کی نا عاقبت اندیشیوں، اور ممکن ہے مذہبی رواداری کے فقدان نے بھی، جس کے متعلق تاریخیں خاموش ہیں، اِن تالپور امرا کو شیعی عقاید کی طرف پھیر دیا ہو۔ تالپوروں کے دور حکومت میں ان کے مذہبی عقاید کے متعلق ایک انگریز مصنّف برنس لکھتا ہے:

"تالپور، دوسرے بلوچیوں اور عام سندھیوں کی طرح اصلاً سُنّی تھے لیکن ایران سے ان کے تعلقات نے آن کے عقاید پر اثر ڈالا۔ اب میر مراد علی خان اور میر صوبدار خان کے علاوہ، جو اب تک قدیم عقاید پر قائم ہیں، تمام تالپور شیعہ یعنے پیروانِ علی ہیں"۔ (ص-۸۱)

میر غلام علی "مائل" کی ولادت اگرچہ غلام شاہ کے عہد میں ہوئی لیکن ان کی ذہنی نشو و نما فتح علی خان اور غلام علی خان کے عہد میں ہوئی۔ اسلئے شیعی عقائد کے بر ملا اظہار میں کسی قسم کا باک نہیں تھا۔ یہ ایک عام بات ہے کہ جو شخص کسی مذھب مین نیا نیا داخل ہوتا ہے وہ اس مذھب کے پرانے ماننے والوں کے مقابلے میں زیادہ پُر جوش ہوتا ہے۔ اس بناء پر ممکن ہے کہ میر غلام علی اور ان سے زیادہ میر کرم علی خان شیعی عقیدے میں بہت پُرجوش ہوں، جس کے ثبوت میں ہمیں مائل کے کلام مین بکثرت ایسے حوالے ملتے ہیں۔ غرض میر کرم علی خان کا درباری شاعر ہونے کی وجہ سے میر مائل کو "میر قانع" کی طرح صلح کل موقف اختیار کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ انہوں نے اپنے کلام میں نہ صرف کھلے بندوں اپنے شیعی ہونے کا اظہار کیا ہے بلکہ بعض مقامات پر چوٹیں بھی کی ہیں۔ (ایسے اشعار اس مجموعے سے حذف کردئے گئے ہیں)۔

اوپر ہم نے وہ قصیدہ پیش کیا ہے جو پہلے کرم علی خان کی مدح میں کہا تھا اور شاید مراد علی خان کی تخت نشینی کے بعد اس کے چند اشعار میں خفیف سی ترمیم کرکے مراد علی خان کے نام سے منسوب کردیا ہے۔ برنس کے بیان کے مطابق مراد علی خان سنّی تھا اس قصیدے کے آٹھویں شعر کا پہلا مصرعہ کرم علی خان کی شان میں یوں تھا۔

آنکہ پیوستہ چو آباست مرید حضرات

اس کو مراد علی خان کے لئے اس طرح بدلا ہے :

آنکہ چون والدِ ماجد ز مریدانِ نبی ست

مائل کے بعد بھی اس خاندان کے افراد شیعہ اثنا عشری عقیدے پر قائم رہے ۔

**مائل کے اخلاف**

مائل نے اپنے ان تین بیٹوں کی تاریخ ولادت کہی ہے :

(۱) علی شیر ثانی، تولد سنہ ۱۲۲۲ھ

(۲) امام بخش، تولد : ۱۲۲۵ھ

(۳) مختار علی، تولد : ۱۲۳۲ھ

ان لڑکوں کے علاوہ ایک لڑکی بی بی سکینہ کی تاریخ وفات (سنہ ۱۲۲۹ھ) بھی موجود ہے ۔

مائل نے اپنے ان تین پوتوں کی تاریخ ولادت بھی نکالی ہے جو ان کے بڑے لڑکے عسکر علی کے فرزند تھے :

(۱) صدرالدین بن عسکر علی، تولد سنہ ۱۲۱۵ھ

(۲) لطف علی بن عسکر علی، تولد سنہ ۱۲۲۳ھ

(۳) علی بخش بن عسکر علی، تولد سنہ ۱۲۳۱ھ

عسکر علی کی تاریخ ولادت ان بیاضوں میں نہیں ملتی۔ غالباً مائل نے ان کی تاریخ ولادت کہی ہی نہیں۔ خود مائل کی ولادت سنہ ۱۱۸۱ھ میں ہوئی اور ان کے پوتے صدرالدین (بن عسکر علی) کی ولادت سنہ ۱۲۱۵ھ میں ہوئی، یعنی پوتے کے ولادت کے وقت مائل کی عمر ۳۴ سال کی تھی۔ اس سے یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس کا پہلا لڑکا عسکر علی ہے جس کی ولادت، دادا اور پوتے کی ولادتوں کے درمیان سنہ ۱۱۹۷ھ سے سنہ ۱۱۹۹ھ تک، کسی سال فرض کرنی پڑیگی ۔ سہولت کی خاطر عسکر علی کا سنہ ولادت ۱۱۹۸ھ فرض کیا جا سکتا ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ عسکر علی کا پہلا لڑکا صدرالدین زیادہ زندہ نہ رہا ۔ اس کے بعد لطف علی کی ولادت پر "مائل" نے قطعۂ تاریخ کہا :

آمد از لطف علی چونکہ بما این فرزند — کہ رساند بہ پدر مژدۂ نعم‌البدلی

سال میلادِ سعیدش خردم گفت سحر — حبذا "لطف علی" آمدہ با لطفِ علی

"مژدهٔ نعم البدلی" سے اس بات کی طرف اشارہ هے کہ عسکر علی کا پہلا فرزند صدرالدین، لطف علی کی ولادت سے قبل هی فوت هو چکا تھا۔

**میر لطف علی**

دادا کی وفات کے وقت لطف علی کی عمر ٢٨ سال کی تھی۔ اور سات سال کے بعد جب سندھ پر انگریزی حکومت قائم هوگئی تو لطف علی ٣٥ سال کے تھے۔ انھوں نے انگریزی حکومت کی ملازمت اختیار کرلی تھی۔ سنه ١٢٧٢ ھ مطابق سنه ١٨٥٦ع میں میر لطف علی نے اپنی ملازمت سے ایک سال کی رخصت لےکر مقامات مقدسه کی زیارات اور حج بیت الله کا سفر کیا اور واپس آنے کے بعد آن کا سفر نامه "تحفة الباصرین" کے نام سے شایع هوا۔ اس کتاب کا نسخه سندھی ادبی بورڈ میں موجود هے۔ اس کے دیباچه میں میرزا محمد علی ولد حاجی محمد قاسم نے لکھا هے کہ میر لطف علی کو حج و زیارات کا بہت شوق تھا مگر سرکاری ملازمت کی وجه سے اس کا موقع نه مل سکا۔ آخرکار سنه ١٢٧٢ھ (سنه ١٨٥٦ع) میں میجر اسٹورٹ صاحب کلکٹر اور مجسٹریٹ شکارپور کی مربی گری سے (جو میجر هنری پریڈی صاحب کلکٹر و مجسٹریٹ کراچی بندر کے رخصت پر ولایت چلے جانے کے بعد ان کے منصرم هوے تھے) کمشنر سندھ مسٹر فریئر نے ایک سال کی رخصت به عطائی نصف تنخواہ یکمشت مبلغ ١٧٥ روپیه سوائے ٥٠ روپیه الاونس پینشن منظور کی۔ اس اثنا میں میجر هنری پریڈی صاحب ولایت سے واپس آ گئے۔ ان کے مشورے سے مسٹر فریئر صاحب کمشنر سندھ کی جانب سے انگریزی، عربی اور فارسی میں چند سفارشی خطوط آن ممالک میں سرکار انگریزی کے عهده‌داروں اور دوستوں کے نام دئے گئے جن کے متعلق میر لطف علی لکھتے هیں که وہ خطوط بڑے مفید ثابت هوے۔

میر لطف علی ٧ ربیع الثانی سنه ١٢٧٢ ھ (بمطابق ١٧ دسمبر سنه ١٨٥٦ع) کو اپنے وطن ٹھٹے سے اس سفر پر روانه هوکر کراچی پهنچے۔ ١٥ ربیع الثانی کو ان کی کشتی کیماڑی کی گودی سے مسقط کو روانه هوگئی۔ وهاں سے انھوں نے کربلای معلی اور دوسرے مقامات مقدسه کی زیارات کے بعد فریضه حج ادا کیا اور مدینهٔ منورہ میں حاضری دی اور پھر عدن کے راستے سے بمبئی پهنچے۔ اور بمبئی سے ١٧ رجب سنه ١٢٧٣ (مطابق ١٣ مارچ ١٨٥٧ع) کو

واپس کراچی پہنچ گئے ۔

میر لطف علی سفر میں ہر روز کے حالات قلم بند کرتے جاتے تھے۔ واپسی پر جب کمشنر صاحب اور کلکٹر صاحب سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے میر صاحب کو اپنا سفر نامہ مرتب کر دینے کے لئے کہا ۔ چنانچہ انہوں نے یہ سفر نامہ سلیس فارسی میں لکھ کر، اپنے پردادا میر قانع کی روایت پر، اس کا تاریخی نام "تحفة الباصرین" رکھا ۔ یہ کتاب کراچی میں ایک پارسی جمشیدجی ارد شیر کے مطبع میں لیتھو پر ڈسمبر سنه ۱۸۵۸ء میں طبع ہوئی ۔ کاتب کا خط اچھا نہیں ہے اور کتابت بھی بے ترتیب ہوئی ہے ضخامت تقریباً (۲۱۰) صفحات کی ہے ۔ خاتمه اس عبارت پر ہوا ہے:

تحفة الباصرین، تضیف عالی جناب سید لطف علی شاه حسب الحکم مسٹر فریئر صاحب بهادر کمشنر سنده بمعرفت ... میجر گول ایسمڈ صاحب بهادر کمشنر جاگیرات، ناظر مدارس سنده، در بندر معموره کراچی، در مطبع عالی شان، عزت نشان عمدة الاعاظم و الاعیان، جمشیدجی ارد شیر فارسی طبع شد ۔ بتاریخ ۱۸ ماه ڈسمبر سنه ۱۸۵۸ عیسوی مطابق دوازدهم ماه جمادی‌الاول سنه ۱۲۷۵ھ باتمام رسید ۔

پس از سلک فرخ برای ثواب
... شرح تالیف سال کتاب
بگفتا یکی هاتفی این چنین
بتاریخ کو "تحفة الباصرین"

## میر صابر علی "صابر"

میر مائل کے فرزندوں میں میر صابر علی "صابر" نے شاعری میں اپنے والد اور دادا کا نام روشن رکھا۔ میر عسکر علی کی طرح میر صابرعلی کی تاریخ ولادت بھی میر مائل کے کلام میں موجود نہیں۔ "محک خسروی" میں ان کا کلام موجود ہے جو سنه ۱۲۳۷ھ میں میر کرم علی خاں اور میر مراد علی خاں کی فرمایش پر مرتّب کی گئی تھی ۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس مجموعے کی ترتیب کے وقت میر صابر علی ایک اچھے شاعر مانے جاتے ہونگے ۔ اس سے یہ نتیجه نکالا جاسکتا ہے کہ ان کی ولادت بھی میر عسکر علی کی طرح میر مائل کی

مشق تاریخ گوئی سے پہلے یعنی سنه ١٢٠٥ھ کے قبل ہوئی ہوگی - وہ اپنے والد کے بعد ٣٥ سال زندہ رہے اور سنه ١٢٨٦ھ میں وفات پائی -

میر صابر علی نے پہلے اپنے والد کے تخلص "مائل" کا ہم قافیہ تخلص "سائل" اختیار کیا تھا، بعد میں اس تخلص کو "صابر" سے بدل دیا - انگریزی دور حکومت میں ان کا شمار ٹھٹے کے معززین میں ہوتا تھا - اور اہل ٹھٹه میں وہ اپنی متانت، حلم و حیا اور بردباری میں اپنی آپ نظیر تھے - "تکمله مقالات الشعرا" میں ابراهیم خلیل نے مخدوم عبدالله کے ذکر میں قاضی میاں عبدالرحیم کی زبانی میر صابر کے متعلق لکھا ہے:

"طرز و وضع قدمای بلده اکنون تنها در میر
سید صابر علی شاه شکراللٰهی مانده است (ص۱۰۰)

اور خود صابر علی صابر کے تذکرے میں لکھتا ہے:

... در حلم و حیا و بردباري گوی سبق از همگنان ربوده، و تا زیست بتعظیم و توقیر بوده. در نظم و نثر ماهر بودند در علم تاریخ نهایت خبر دارد، و در تاریخ گوئی هشیار ...... و خالی از وقوف عربی نبودند ...... اول تخلص "سائل" داشتند، تطابقاً لتخلص والد که "مائل" بود ...... فقیر جامع تاریخ انتقال ایشان چنین یافت:

تاریخ وفات وی خرد گفت
"مغفور" بغیر روی مهلت (١٢٨٦ھ).

"تکمله مقالات الشعرا" کے مرتّب کننده جناب سید حسام الدین راشدی صاحب نے مذکورۂ بالا تذکرے کے حواشی میں لکھا ہے:

"بعد از میر صابر ازین خاندان هیچ شاعر برنخاسته، و اکنون صاحب علمی هم درین خاندان غالباً موجود نیست"

موصوف نے میر صابر علی صابر کا یہ نسب نامہ بھی درج کیا ہے:

(۱) میر صابر علی "صابر"

(۲) میر ضیاءالدین عرف میر حسین علی

(۳) صابر علی ثانی

(۴) سید حسین علی شاہ

اس سلسلۂ نسب کے آخری فرد سید حسین علی شاہ جناب حسام الدین راشدي صاحب کے دوست تھے، جو دو سال ہوئے سنہ ۱۹۵۷ء میں فوت ہوگئے۔

## مخطوطات مائل کی کیفیت

سندھی ادبی بورڈ کے کتب خانے میں مائل کی چھ بیاضیں ہیں جن کے صفحات کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) بیاض اول ۸۳ - اوراق (۱۶۶ صفحات)

(۲) بیاض دوم ۸۲ - اوراق (۱۶۴ صفحات)

(۳) بیاض سوم ۹۲ - اوراق (۱۸۴ صفحات)

(۴) بیاض چہارم ۵۷ - اوراق (۱۱۴ صفحات)

(۵) بیاض پنجم ۱۰۸ - اوراق (۲۱۶ صفحات)

(۶) بیاض ششم ۱۰۶ - اوراق (۲۱۲ صفحات)

**ضیا کی بیاض** ان میں بیاض دوم سہواً مائل کے مجموعۂ بیاضات میں شامل ہوگئی ہے یہ بیاض کلیۃً، مائل کے چچا میر ضیاءالدین "ضیا" کی بیاض ہے اور اغلباً "ضیا" کے اپنے قلم کی ہے۔ اس کا شانِ خط مائل کے شانِ خط سے مختلف ہے۔ اس بیاض میں "ضیا" کے اپنے قصائد، مراثي، قطعات وغیرہ ہیں، مائل کا کوئی شعر اس میں درج نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ سندھی ادبی بورڈ کسی وقت "ضیا" کے اس کلام کو بھی شایع کرے جیسا کہ اس سے قبل مثنویات "ہیر رانجھا" کے مجموعے میں "ضیا" کی مثنوي "ہیر رانجھا" شایع کی جا چکی ہے۔ غرض مائل کے مخطوطات میں بیاض دوم خارج از بحث ہے۔

**بیاض پنجم** بقیہ پانچ بیاضوں میں بیاض پنجم، ترتیب دیا ہوا دیوانِ غزلیات ہے جو مکمل نہ ہوسکا۔ ردیف (ہ) کی غزل:

"صبح است ساقیا قدحی پر شراب دہ" کے بعد کوئی غزل نہیں لکھی گئي اور

اگلا ورق سادہ رہ گیا ہے ۔

یہ دیوان زیادہ تر مائل کی بیاض چہارم سے مرتب کیا گیا ہے ۔ اس کا کاتب مائل نہیں ہے ۔ مائل کا خط اپنے والد میر قانع کے خط کی طرح خوشنما اور پختہ خط ہے اور باپ بیٹے کے خط میں ایک گونہ مشابہت ہے ۔ اس کے برخلاف بیاض پنجم یعنی دیوان غزلیات کا خط بھدّا ہے ۔ کاتب کم سواد معلوم ہوتا ہے کیونکہ اس نے کثرت سے ایسی غلطیاں کی ہیں جو اوسط درجے کا فارسی داں بھی نہیں کر سکتا ۔ اغلاط کی تصحیح نہیں کی گئی ہے ۔ قیاس ہوتا ہے کہ مائل کے بعد کسی بیٹے یا پوتے نے اس کو مرتب کر کے لکھنا شروع کیا ہو لیکن تکمیل کو نہ پہنچا سکا ۔

اس کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اکثر جگہ ان اشعار کو ترک کر دیا گیا ہے جن میں میر کرم علی خان کا نام آیا ہے یا وہ اس کی مدح میں ہیں ۔ اس سے بھی اس قیاس کو مدد ملتی ہے کہ شاید سنہ ۱۲۳۴ھ کے بعد میر مائل اور میر کرم علی خان کے تعلقات خوشگوار نہ رہے ہوں اور اس بات سے مرتب دیوان واقف رہا ہو اس لئے ایسے اشعار کو دیوان سے خارج کرتا چلا گیا ۔ ہم نے بیاضوں سے مقابلہ کر کے ایسے اشعار کو اس کلیات میں درج کر دیا ہے ۔

### بیاض اول و سوم

مذکورہ بالا دو بیاضوں کو خارج کردینے کے بعد بقیہ چار بیاضیں مائل کی اصلی بیاضیں ہیں جو اسی کے قلم کی لکھی ہوئی ہیں ۔ بیاض سوم غالباً اس کی پہلی بیاض ہے جس میں مائل نے زیادہ تر دوسرے شعرا کا کلام درج کیا ہے جو اس کو پسند تھا ۔ اس بیاض میں اس کا اپنا کلام بہت کم ہے ۔

بیاض اول کو اس کی دوسری بیاض قرار دیا جا سکتا ہے ۔ اس میں زیادہ تر منقبت، مراثی، سلام وغیرہ ہیں ۔ اس میں بھی مائل نے اپنے کلام کے علاوہ "قانع" "عظیم" وغیرہ کے منتخب مراثی اور مناقب بھی نقل کر رکھے ہیں ۔

### بیاض چہارم و ششم

بیاض چہارم غزلیات کے لئے مخصوص ہے ۔ بیاض ششم میں غزلیں کم اور دوسری تمام اہم نظمیں ہیں ۔ یہ دونوں بیاضیں شاعر کے آخری زمانے کی بیاضیں ہیں ۔ اور بالترتیب تیسری اور چوتھی بیاض قرار دی جا سکتی ہیں ۔

بیاض چهارم کو مائل نے دیوان غزلیات ترتیب دینے کے خیال سے لکھنا شروع کیا ھوگا کیونکه اس میں دوسری بیاضوں سے بھی غزلیں نقل کر لی ھیں اس بیاض میں مائل کا خط ابتدائی دو بیاضوں کے خط کے مقابلے میں پخته تر اور باریک تر ھے اور جیسا جیسا آگے بڑھیں قلم اور باریک ھوتا گیا ھے جس کی وجه سے صحیح پڑھنا مشکل ھو جاتا ھے - اس بیاض میں غزلوں کے علاوه چار پانچ صفحے رباعیوں کے ھیں اور چند منقبتیں بھی ھیں - اس کے صفحه ۱۰۶ سے تین صفحے اس نثر کے ھیں جو فتح عمر کوٹ کے سلسلے میں سنه ۱۲۲۸ ھ میں کرم علی خان کے فرمان کی حیثیت سے لکھی گئی تھی-

بیاض ششم سب سے آخری بیاض ھے اس کا خط اور بھی باریک ھو گیا ھے - اس کا کاغذ دوسری بیاضوں کی طرح مضبوط دیسی کاغذ نہیں ھے بلکه پتلا انگریزی کاغذ ھے- معلوم ھوتا ھے که ایسٹ انڈیا کمپنی نے اس دور میں اپنا کاغذ بھی سندھ میں پہنچانا شروع کر دیا تھا - کاغذ کی سطح دیسی کاغذ کے مقابلے میں صاف ھے اور ممکن ھے یه کاغذ دیسی کاغذ سے سستا بڑی فروخت ھوتا ھو- ظاھری صفائی اور چکنے پن کو دیکھ کر مائل نے اس کاغذ کی بیاض بنائی مگر افسوس یه کاغذ دیسی کاغذ کی مضبوطی اور عمر کا مقابله نه کر سکا - رنگ میلا ھوچکا ھے اور اوراق اتنے کمزور اور خسته ھوچکے ھیں که ذرا سے صدمے سے کاغذ ٹکڑے ٹکڑے ھوجاتا ھے - کاغذ کی اسی کمزوری کی وجه سے خبر نہیں بیاض کے کتنے اوراق ضایع ھوچکے ھیں - بحالت موجوده اس بیاض کے آخری دو ورق کئی مختلف اوراق کے پرزے ھیں جن کو احتیاط سے محفوظ تو کر دیا گیا ھے مگر نظموں کے اشعار کا تسلسل نہیں ملتا- بعض ٹکڑوں پر نام ملتا ھے تو اشعار غائب ھیں اور مصرعے کٹے پھٹے ھیں - ایسے اشعار کو موجود کلیات میں جگه دینا بے سود تھا - یہاں ھم چند پرزوں کے اشعار یا مصرعے وغیره جو پڑھے جاسکے ھیں درج کرتے ھیں -

۱) فتح عمر کوٹ کے سلسلے میں ایک مکمل نظم ص- ۳٦۷ پر درج ھے اس نظم کا ایک شعر ھے :

چون سال فتح "فتح عمر کوٹ" بود عرض
۱۲۲۴
زین پیشتر بروی دعا در پیام فتح
۴ +
۱۲۲۸=۴+۱۲۲۴

اس سے یه پته چلتا هے که مائل نے اس نظم سے پیشتر کسی اور نظم میں یه تاریخ فتح پیش کی تهی بیاض ششم کے صفحه ١٦٨ پرکسي ورق کا ایک پرزه چسپاں هے جس پر یه چار شعر درج هیں :

| | |
|---|---|
| ........................ | ........................ |
| بهر پنج وقت دعا خوش ... | ده و دو امام هدا یار باد |
| خصوصاً بفوجِ شهِ ذوالکرم | علی بالکرم جابجا یار باد |
| به"فتح عمر کوٹ"از بهر سال | ز الهام روی دعا یار باد |
| ١٢٢٣ | ١٢٢٨ = ٣ + |

ابد یارِ "مائل" بحق چون حق است
دعایش بر این مدعا یار باد

غالباً یهی وه قطعهٔ مبارکباد هے جس کا حواله اس نے مذکوره بالا نظم میں دیا هے ۔ افسوس هے که یه قطعه مکمل هم تک نه پهنچ سکا ۔

٢) آخری دو اوراق کے پرزوں سے یه مواد ملتا هے :

سید محمد علی

بهنگام میلاد این نورِ نیک مسمّا بنامِ محمد علی
سروشم چنین گفت سالِ ولود خوش اید بکامِ محمد علی

(ب ٦ ص ٢١١)

کلیات کے صفحه ٣٩٣ پر ایک تاریخ ولادت میاں محمد علی فرزند قاضی محمد حسین درج هے ۔ ممکن هے یه اسی محمد علی کی دوسری تاریخ ولادت نکالی هو ۔ کاغذ پهٹا هوا هے اسلئے سید محمد علی کے بعد والد کا نام معلوم نهیں هوسکتا ۔

٣) این تازه خلف که از کرامت میر کرم علی مسمّا است
(ب ٦ ص-٢١٢)

اسی پرزے پر اس شعر کے بعد قطعه ثانیه بهی لکها هے لیکن بعد کا کاغذ پهٹا هوا هے ۔ مطبوعه کلیات کے صفحه ٣٠١ پر سید کرم علی بن سید فتی شیرازی کی ولادت کا ایک قطعهٔ تاریخ اور ایک مادّهٔ تاریخ درج هے ممکن هے یه تاریخ تولد بهی اسی کرم علی کی هو ۔

۴) صفحه ۲۱۲ کے ایک پرزے پر "محمد اشرف از یزدان" اور صفحه ۲۱۱ کے ایک دوسرے پرزے پر "چون محمد اشرف" ہے۔ مطبوعه کلیات کے صفحے ۳۹۵ پر میر محمد اشرف بن میر علی اکبر کی ولادت کی چار تاریخیں درج ھیں، ممکن ھے یه دو تاریخیں بھی اسی محمد اشرف کی ھوں۔

دوسرے پرزوں پر اسی طرح کے کٹے پھٹے اشعار اور مصرعوں کے الفاظ ھیں جن کو نظر انداز کیا جاتا ھے۔

* * * * *

کلیات مائل کی ترتیب و تدوین کا کام سندھی ادبی بورڈ نے محترم جناب محمود احمد عباسی صاحب کے سپرد کیا تھا۔ حقیقت یه ھے که جس محنت و کاوش و عرق ریزی سے موصوف نے مائل کی کہنه بیاضوں سے جو طرز تحریر کے اعتبار سے بھی اس قدر شکسته ھیں که ان کا پڑھنا جوے شیر لانے سے کم نہیں، ایک صحیح مسوده مرتب کیا، وه انہیں کا حق تھا۔ اور یه مشکل مہم جناب ممدوح کے سے تجربه کار عالم ھی سے سر ھوسکتی تھی۔

بعد میں بورڈ کے ارباب حل و عقد نے کلام کی ترتیب کا انداز بدلنے کی ضرورت محسوس کی اور ان کی ھدایات کے مطابق راقم الحروف نے ترتیب میں قدرے رد و بدل کیا اور تمام کلام کو از سر نو بیاضوں سے مقابله کرکے ھر غزل اور ھر نظم کے نیچے بیاض اور صفحه کا حواله درج کردیا ھے تا که بعد میں کسی کو ضرورت ھو تو به آسانی اس بیاض میں مطلوبه نظم تلاش کرسکے۔ البته قطعات تاریخِ ولادت و شادی وغیره کے ساتھ بیاض اور صفحه کا حواله درج نہیں کیا ھے کیونکه یه تمام قطعات بیاض ششم میں ص- ۱۲۱ سے ص- ۱۶۸ تک اور قطعات تواریخ وفات ص- ۱۸۵ سے ص- ۲۰۶ تک مسلسل درج ھیں۔ چونکه ایسے قطعات کی تعداد بہت زیاده ھے اور اکثر قطعات دو دو شعر کے ھیں اسلئے ھر قطعه کے بعد بیاض ششم اور صفحه کی تکرار کرنے سے کتاب کی ضخامت میں اضافه ھو جاتا اور کوئی خاص فائده حاصل نه ھو سکتا تھا۔

* * * * *

اس مقدمے کی تحریر میں میر مائل اور میر قانع کے حالات، تاریخ سندھ کے ماھر، میرے کرم فرما جناب سید حسام الدین راشدی کے تاریخی مضامین اور مقالات الشعرا میں ان کے مفید حاشیوں سے شکریه کے ساتھ اخذ کئے گئے ھیں۔

نویں صدی هجری میں خراسان (افغانستان) اور ایران کے حالات کے سلسلے میں انسائیکلو پیڈیا آف اسلام اور اسٹینلی لین پول کی کتاب "بابر" وغیرہ سے فائدہ اٹھایا گیا ھے۔

سندھ کے تاریخی پس منظر کے لئے، سندھی ادبی بورڈ کے شایع کردہ کتابیں: مخدوم ابراھیم خلیل کی "تکملہ مقالات الشعرا" (مرتّبہ سید حسام الدین راشدی)، خداداد خان کی "لبِّ تاریخ سندھ" (مرتّبہ ڈاکٹر نبی بخش خان بلوچ)، منشی عطا محمد شکارپوری کی "تاریخ تازہ نواي معارک" (مرتّبہ آقاي عبدالحی حبیبی) اور میر قانع کی تحفۃ الکرام وغیرہ سے خاصی مدد لی گئی ھے۔

ناسپاسی ھوگی اگر میں اس سلسلے میں جناب محمد ابراھیم جویو صاحب معتمدِ مجلس سندھی ادبی (بورڈ) کے تعاون، امداد اور ذاتی دلچسپی کا ذکر نہ کروں جو موصوف نے اس کام کے سلسلے میں ھر مرحلے پر روا رکھی۔ اگرچہ سندھی ادبی بورڈ کی ھر علمی جدوجہد میں موصوف کی ذاتی دلچسپی اور انہماک ایک قدر مشترک کی حیثیت رکھتے ھیں۔ مگر ایک منت شناس خادمِ ادب اسے زبان پر لائے بغیر کس طرح رہ سکتا ھے؟

کراچی

محمد حبیب الله رشدي - ایم - اے

---

# اشارات

۱- در اواخر اکثري از غزليات ، علاماتي بين [ ب...ص... ] داده شده و مقصد آن همان غزليات است که علاوه بر بياض پنجم (ديوان) در بياضهاى ديگر، خطّيِ مصنّف هم موجود اند و از روي آن مقابله و تصحيح کرده شده. و اگر در آخر غزلي همين اشارات نباشد پس همان غزل، صرف از بياض پنجم (ديوان) گرفته شده ، و از تطبيقِ نسخهٔ خطّيِ مصنف محروم مانده . ( ب = بياض و ص = صفحه ) .

۲- نسخهٔ مخطوطهٔ ديوان يعني بياض پنجم بعد ازين شعر ( دهم ) غزل رديف ( ه ) ناقص است :

زلفت چو موبمو برساندت پيامِ وصل
اي مو ميان! بکامِ ميانجي جواب ده

بنا بران ، بقيهٔ اين غزل و ديگر غزليات رديف ( ه ) و تمام غزليات رديف (ي ) از بياض چهارم و برخي از بياض سوم تکميل شده اند .

۳- در برخي موارد براي تکميلِ شعر که در اصل ناقص بوده ، الفاظي را آورده ايم که در بين علامت [ ] مندرج اند .

بسم الله الرحمٰن الرحيم

— ۱ —

اي در همه پنهان و هم از جمله هويدا
پنهان چه هويدا ست ظهورت ز همه ها
در وحدتِ تو گرچه به کثرت نه بود دخل
در کثرتِ اوصاف بود ذاتِ تو يکتا
تو واحدِ بر حقّي و ليکن بحق است اينکه
با وحدتِ تو داد جلا کثرتِ اسما
از عرش اِلٰي فرش بديديم بهر چيز
در کثرت زد وحدتِ تو نورِ تجلاّ
تا خلقتِ اشيا شده از کُن فيکون راست
لا شيءٔ سوي الخالق گل گشت ز اشيا
تا مردمکِ چشم ز تو يافته بينش
غير از تو نه ديد است دگر ديدهٔ بينا
حيرانئ آئينه ز صورتگرئ تُست
پيدا ست بهر صورت چون جلوهٔ معنا
در درکِ کمالاتِ تو دخلي به خرد نيست
لا غاية لادراک کمالاتِ مُعلاّ
حکمِ تو بود کُن فيکون در همه عالم
لا حول و لا قوة جز تو بهمه ها
يادِ تو مخمّر به دل از طينتِ اصلي
چون بوي به گل باشد و چون نشه به صهبا
خوش نقشِ حقيقت به دلم داد نگاری
نقشِ دلِ من آمده چون نامِ تو حقّا
"سائل" بحق اين سبحهٔ تقديس بجان خواند
سبحان لک الحمد تقدّس و تعالیٰ [ب ۳-ص ۱۷]

